ناجائز طور پر اس کا استعمال کیا تو بجائے نفع کے نقصان پہنچے گا اس لیے اس معاملے میں یہ احتیاط ضروری اور لازمی ہے، عروج ماہ میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سات سو چھیاسی مرتبہ پڑھ کر پانی پر پھونک دیں اور اس پانی کو محبوب کو پلا دے اس پانی کے پیتے ہی محبوب محبت میں دیوانہ ہو جائے گا اور بغیر طالب کے اسے قرار نہ آئے گا یہ عمل بے حد مجرب ہے۔

## محبوب فریفتہ ہو جائے

یہ ایک لاجواب نسخہ ہے جس کو جائز محبت کے لیے تیار کر کے استعمال میں لایا جا سکتا ہے۔ محبوب کتنا ہی متنفر کیوں نہ ہو اس نسخہ کو بس کھا لینا شرط ہے۔ محبوب قدموں پر آ گرے گا بہترین عمل ہے بارہا کا آزمایا ہوا ہے۔ نسخہ مندرجہ ذیل ہے۔

## سات چیزوں پر دم کرے

طالب کو چاہیے کہ ذیل کی سات چیزوں کو لائے اور ان پر جدا جدا سورہ قرآن پاک دم کر کے سب کو یکجا کر لیں اور محبوب کو کھلا دے انشاء اللہ تعالیٰ کھاتے ہی عاشق و فریفتہ ہو جائے گا۔

1۔ کشمش پر سورہ الم نشرح اکتالیس بار پڑھ کر دم کرے۔
2۔ شہد پر سورہ اخلاص اکتالیس بار پڑھ کر دم کرے۔
3۔ چھوارہ پر سورہ والتین اکتالیس بار پڑھ کر دم کرے۔
4۔ مصری پر سورہ اِنَّا اَعْطَیْنَا اکتالیس بار پڑھ کر دم کرے۔
5۔ قند پر سورہ فاتحہ اکتالیس بار پڑھ کر دم کرے۔
6۔ نارجیل پر سورہ لا یلاف اکتالیس بار پڑھ کر دم کرے۔
7۔ بادام پر سورۂ اذا زلزلت الارض اکتالیس بار پڑھ کر دم کرے۔

یکجا کر کے کھانے سے انشاء اللہ تعالیٰ فوراً کامیابی حاصل ہو گی۔



## حب کا بے نظیر طلسم

جو شخص کسی کے عشق و محبت میں گرفتار ہو کر اپنی زندگی سے ہاتھ دھو چکا ہو اور بغیر اس کے وصال کے اس کا زندہ رہنا مشکل ہی نہیں بلکہ ناممکن ہو تو وہ شرط جائز کا پابند بن کر حسب ذیل عمل کرے یہ عمل تیر بہدف ثابت ہو گا۔ محبوب طالب کے قدموں پر جھک جائے گا۔ دنیا حیران رہ جائے گی مگر جائز صورت اختیار کرنا پڑے گی ورنہ شدید نقصان کا اندیشہ ہے۔

## ہڈی پر طلسم لکھنا

گائے کے شانے کی ہڈی جو کہ سالم ہو حاصل کرے اور اس پر سیاہی سے مندرجہ ذیل طلسم لکھے پھر اس شانے کو آگ میں ڈال دے بحکم خدا جلد از جلد کامیابی ہو گی، طلسم معظم یہ ہے۔

١٦ ء ااا ٩ ط اا اا ا

١٧ ٣١ ھ ٦١ م

فلاں بن فلاں بمحبت فلاں بن فلاں بے قرار گردد۔

**نوٹ:** فلاں بن فلاں کی جگہ نام مطلوب کا مع نام اس کی ماں کے بمحبت کے آگے فلاں بن فلاں کی جگہ نام طالب کا اور طالب کی ماں کا لکھے۔ یہ خیال رہے کہ پہلے نام مطلوب کا اور مطلوب کی ماں کا لکھا جاوے۔ بعد میں نام طالب اور اس کی ماں کا لکھا جائے۔

......☆☆☆......

# تسخیر و محبت کے ٹوٹکے

## جلد حاجت روائی

یہ عمل اس جگہ موثر ثابت ہوگا جہاں پر آپ کو کسی حاکم یا کسی شخص سے اپنا کوئی ضروری کام کروانا ہو اور وہ شخص چاہے کتنا ہی سنگ دل کیوں نہ ہو لیکن عامل کو دیکھتے ہی اس کی فوراً حاجت پوری کرتا ہے، لہٰذا آزمائش شرط ہے۔

طریقہ یہ ہے کہ بروز نوچندی اتوار ایک عدد بجو ہلاک کر کے اس کا دست رات حاصل کر کے اس کو خشک کر کے بحفاظت اپنے پاس محفوظ رکھیں، اگر کسی سے کوئی حاجت درپیش ہو تو اسی دست رات کو اپنے پاس رکھ کر اس شخص کے پاس جا کر اپنی حاجت بیان کرے، بحکم خدا فوراً حاجت پوری کرے گا آزمودہ ہے۔

## چشم خلائق میں معزز ہو

بندر کی پیشانی کی ہڈی کو بروز اتوار حاصل کر کے جو شخص اپنے پاس رکھے گا اس کو لوگ ہر دل عزیز رکھیں گے، گویا یہ تسخیر خلائق و تسخیر عالم کا کام دے گی، لہٰذا اس سے فائدہ اٹھائیں۔

## لوگ تابعداری کریں

یہ کراماتی وطلسماتی عمل خصوصیت سے تسخیر خلائق کے لیے بہت مؤثر ثابت ہوا ہے،



لہٰذا جن حضرات کو یہ شوق ہو کہ ہر آدمی اس سے محبت کرے اور اس کا ہر حکم مانے اس کو چاہیے کہ طلسم ہذا کو تیار کرے اور اس کی قوت کا مشاہدہ کرے۔

طریقہ یہ ہے کہ بروز نوچندی اتوار ایک عدد بجو ہلاک کرے اور اس کا مخ حاصل کرے اور اس کا روغن بطریق پاتال جنتر کشید کرے اور بحفاظت کسی کانچ کی شیشی میں محفوظ رکھے، اب اس روغن کو جو شخص اپنی بھنوں پر ایک ایک قطرہ روزانہ مل کر لوگوں سے ملے تو ہر شخص عامل سے محبت سے پیش آئے گا، اس روغن کو اگر کوئی شخص روزانہ استعمال کرنا شروع کر دے تو بہت جلد لوگوں میں مقبول ہو جائے، جو لوگ جلد شہرت حاصل کرنا چاہتے ہیں ان کو چاہیے کہ چند ماہ تک اس طلسمی روغن کا روزانہ استعمال اپنا معمول بنا لیں تو ان کی مراد بر آئے گی۔

## دیکھنے والا فریفتہ ہو جائے

ہڑتال ورقی، اسگندہ ناگوری، گئولوچن، ان تینوں اجزاء کو ہم وزن لے کر مثل میدہ سفوف کریں بعدہ عرق کیلے کے ساتھ کھرل کر کے ضماد بنا دے اور اس کو بطور تلک لگاوے، پس جو شخص بھی عامل کو دیکھے گا، بے شک فریفتہ ہوگا، عامل طور پر سادھو لوگ اس کو بنا کر استعمال کرتے ہیں۔

## لوگ گرویدہ ہو جائیں

اس عالم ناسوت میں اکثر حضرت انسان کی یہ خواہش رہی ہے کہ دنیا کے تمام لوگ اس کے گرویدہ بن جائیں، جس کے لیے وہ مختلف قسم کی حرکات وسکنات کرتا رہتا ہے، کچھ لوگ عملیات کی قوت سے تسخیر عالم کرنے کی کوشش کرتے ہیں اور اکثر حضرات اس میں کامیاب بھی ہو جاتے ہیں اور دنیا میں خوش وخرم زندگی بسر کرتے ہیں۔ زیر نظر عمل نوامیس کے طلسمات کا منہ بولتا ثبوت ہے۔ اور ہرگز ہرگز خطا نہیں کرتا، لہٰذا جن حضرات کو میرے اس عمل کی صحت پر ذرہ برابر شک ہے تو ان کو چاہیے کہ بلا جھجک عمل ہذا کی آزمائش کر کے عوام الناس کو مطلع کریں، کہ

کہاں تک اس میں صداقت ہے۔

شحم اسد درمیان قوسین کی حاصل کر کے بحفاظت اپنے پاس رکھیں اور اس کو گرم کر کے ململ کے کپڑے سے چھان لے تاکہ صرف روغن باقی رہ جائے، یہی روغن تسخیریٔ عالم کے لیے ایک لاثانی شئے ہے، جس کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے۔

## چہرے اور پیشانی پر روغن ملنا

اب آپ اس روغن کو روزانہ صبح کے وقت اپنی پیشانی اور چہرہ پر مل کر لوگوں سے ملاقات کریں تو ہر شخص جو آپ کے چہرے کو دیکھے گا مطیع ہوگا اور آپ کی ہیبت اس پر طاری ہوجائے گی۔لہٰذا وہ آپ سے خوف کھائے گا، چاہے وہ بادشاہ وقت کیوں نہ ہو، اگر کسی ظالم وجابر حاکم کے سامنے جائیں گے تو وہ بھی آپ سے خائف ہوگا۔

اگر کوئی شخص روزانہ روغن کو استعمال کرنا شروع کردے تو اس سے تمام لوگ خوفزدہ ہوں اور اس کا ہر حکم مانیں۔

## ظالم حاکم مہربانی کرے

اگر کوئی بہت ظالم حاکم ہو اور وہ ہر خاص وعام کو پریشان کرتا ہو تو اس ظالم کے لیے یہ تنتز نہایت مؤثر ثابت ہوگا۔

چنانچہ بوم (الو) کی دونوں چشموں اور پر حاصل کر کے مظلوم شخص اس کا تعویذ بنائے اور اپنے دائیں بازو پر اس تعویذ کو باندھے، حاکم کی جب بھی اس پر نظر پڑے گی مہربان ہوگا، اس کراماتی عمل کی صحت پر رائی برابر شک نہ کریں کیونکہ یہ بالکل سچا ہے۔



## حاکم مہربانی سے پیش آئے

لسان ہدہد کو بروز نوچندی اتوار حاصل کر کے روغن کنجد میں تر کر کے اپنی لسان تلے رکھ کر حاکم سے گفتگو کرے بیشک اس کو مہربان ہونا پڑے گا جیسا لکھا ہے ویسا ہی ہوگا۔

## خاوند کو اپنا گرویدہ بنانا

کتاب اسرار عجیبہ حصہ اول ودوئم میں تسخیر زنان کے بیشتر اعمال آپ نے مشاہدہ کیے ہوں گے لیکن تسخیر مرداں کے اعمال آپ نے میری ان دونوں کتابوں میں مشاہدہ نہ کیے ہوں گے۔لہٰذا ایک نہایت سریع التاثیر عمل تسخیر مرداں کے عنوان سے تحریر کر رہا ہوں، جو کسی صورت میں خطا نہیں کرتا، لہٰذا جن مستورات کو یہ شوق ہو کہ جو مرد بھی ان کو دیکھے، فریفتہ ہو تو ان کو چاہیے کہ طلسم ہذا تیار کریں اور خدا کی قدرت کا مشاہدہ کریں کہ کیسے کیسے سرکش وجابر لوگ اس کے ساتھ مارے مارے پھرتے ہیں۔

پوست زیر ناف بجو، وفرج بجو مادہ

ان دونوں چیزوں کو خشک کر کے عورت اپنے پاس رکھے اور اگر کسی عورت کا شوہر اپنی بیوی کو خاطر میں نہ لاتا ہو تو عورت کو چاہیے کہ مندرجہ ذیل دونوں چیزوں کو اپنے پاس بحفاظت رکھے تو مرد اپنی بیوی کا غلام بن کر رہے گا، تجربہ ہو چکا ہے۔

## خواتین کو اپنی طرف راغب کرنا

برادر موش نر کو کسی صورت سے پکڑ کر بروز نوچندی اتوار ہلاک کر کے شب کو ٹھیک بارہ بجے چوراہے پر دفن کرے لیکن آتے جاتے وقت کسی سے گفتگو نہ کرے اور واپسی پر پیچھے مڑ کر ہرگز نہ دیکھے کیونکہ نقصان کا احتمال ہے، جس دن آپ نے دفن کیا تھا اس کے ٹھیک چالیسویں روز اس جانور کو چوراہے پر سے کھود کر نکال لائے لیکن اس بات کا خیال رکھے کہ اگر کوئی ارواح قسم کی

چیز نظر آئے تو آپ قطعی ڈریں نہیں اور واپسی پر ہرگز ہرگز پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں ورنہ ہلاکت کا خوف ہے، الغرض آپ گھر واپس آ کر برادر موش کی عظام راس کمال احتیاط سے نکال کر رکھ لیں اور باقی عظام وغیرہ نکال کر پھینک دیں، چنانچہ جو شخص اس عظام ران کو اپنی انگشتری قمری میں بند کر کے انگلی میں پہنے گا وہ محبوب زنان ہوگا اور مستورات اس کی طرف بہت راغب ہوں گی۔

## خواتین کو اپنا دیوانہ بنانا

برائے تسخیر زنان یہ عمل نہایت مجرب آزمودہ ہے مگر حرام کاری کے لیے استعمال نہ کرے ورنہ عمل کی تاثیر جاتی رہے گی اور زبردست نقصان پہنچے گا، لہٰذا اب آپ کی مرضی پر منحصر ہے جیسا چاہیں کریں، بہرحال اس کا وار کبھی خالی نہیں جاتا، آزمائش کر سکتے ہیں، طریقہ یہ ہے کہ بروز اتوار بوقت صبح ساعت شمس میں عروج ماہ قمری میں جب کہ زہرہ عطارد اور مشتری رجعت و نحوست سے پاک ہوں تو اس دن ایک نر اور مادہ ہدہد حاصل کرے اور دونوں کو ذبح کر کے ان کا دل حاصل کرے اور ان کو دھوپ میں خوب اچھی طرح خشک کر لیں اور بخور دافع نحوست سبعہ سیارگان کا روشن کر کے دونوں دلوں کو دیں اور بوقت ذبح کرنے کے بخور جلانا شرط لازم ہے۔

اب ان دونوں کو آپس میں ملا کر کسی پارچہ میں ملفوف کر کے اپنے پاس رکھیں تو مستورات عامل کی طرف کھنچی چلی آئیں اور عامل سے ہمیشہ محبت و الفت سے پیش آئیں یہ آزمودہ عمل ہے گو کہ بعض کتابوں میں بھی درج ہے۔

## خواتین کو مسخر کرنا

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ مستورات اس سے محبت کریں اور اس کے ساتھ ماری ماری پھریں تو اس کو چاہیے کہ عمل ہذا تیار کرے انشاءاللہ مراد بر آئے گی، اس کے اجزاء سہل الحصول ہیں ہر شخص با آسانی تیار کر سکتا ہے۔



## طلسم کی کراماتی قوت کا مشاہدہ

شرف زہرہ یا اوج زہرہ یا حضیض زہرہ یا بروز نوچندی اتوار یا جمعہ کی نوچندی کو ایک عدد مادہ بجو کو ساعت زہرہ میں ہلاک کرے اور اس کی پوست زیر ناف معہ شعر و فرج کاٹ کر علیحدہ کرے اور خشک کر کے کسی کپڑے کے ٹکڑے میں جو کہ ریشم خالص کا ہو اس میں ان دونوں اجزاء کو ملفوف کر کے رکھے اور طلسم کی کراماتی قوت کا مشاہدہ کریں کہ مغرور سے مغرور خواتین جو کسی مرد کو خاطر میں نہیں لاتیں آپ پر کس طرح فریفتہ ہوتی ہیں لیکن اگر کوئی شخص اس طلسم کی قوت سے بدکاری کرنا چاہے گا تو طلسم ہذا کی تاثیر جاتی رہے گی اور سخت مصیبت و پریشانی میں مبتلا ہوگا۔

## عورت محبت میں مبتلا ہو جائے

مغز خرگوش، کافور، مغز خرگوش ایک عدد کو مصالح ڈال کر پکا دے اور اس میں ایک ماشہ کافور ملا کر ایک ہفتہ تک روزانہ نوش کرے، جو عورت آپ کو دیکھے فریفتہ ہو عجیب راز ہے۔

## بیوی کو قابو میں رکھنا

اگر کوئی مرد چاہے کہ اس کی بیوی کسی دوسرے مرد سے تاحیات رغبت نہ رکھے تو خاوند کو چاہیے کہ دم بگلا کو ذکر پر طلا کر کے اپنی عورت سے مواصلت کرے ہرگز اس کی بیوی دوسروں کو خاطر میں نہ لاوے۔

## بیوی تابعداری کرے

یہ نوامیس کا عجوبہ روزگار طلسم کسی بھی صورت میں کبھی بھی خطا نہیں جاتا۔

طریقہ یہ ہے کہ تازہ بھالو خشک لے کر اس کا سفوف بنا کر اس میں قدرے عسل خالص ضماد تیار کرے اور قضیب خود پر طلا کر کے جس عورت سے مواصلت کرے بے شک وہ عورت مرد کا کبھی بھی پیچھا نہ چھوڑے گی آزما لیں جس کا دل چاہے۔

## مطلوب مطیع ہو جائے

شحم اسد، روغن شیر بقر، ان دونوں چیزوں کو ہم وزن لے کر باہم یکجا کر کے رکھ لیں، جب کسی معشوق کو مطیع کرنا مقصود ہو تو اپنی دونوں ابروؤں کے درمیان اس مواد کو لگا کر معشوق کے سامنے جائے فی الفور عاشق کو دیکھتے ہی فریفتہ ہو، عجیب کراماتی عمل ہے۔

## مطلوب گرویدہ ہو جائے

بروز نوچندی شنبہ ہاتھ پاؤں کے ناخنوں کو آبِ چاہ سے مخصوص طریقے سے غسل دیں اور کہیں کہ "میں تم کو آئندہ ہفتہ کی رات ایک امیدوار حاجت پوری کرنے کی غرض سے پالتا ہوں۔" چنانچہ آئندہ ہفتہ مقررہ دن و وقت پر ان ناخنوں کو کاٹ کر کوزہ گلی میں رکھ کر جلا کر راکھ بنا لیں بوقتِ ضرورت یہ خاک جس کو کھلا دیں گے مطیع و فرماں بردار ہوگا۔

## مطلوب دیوانہ ہو جائے

سنگ مقناطیس، تخم کرملی، کافور، کستوری۔

مندرجہ بالا چہار اجزاء ایک ایک ماشہ لے کر خوب باریک سفوف کر لیں اور اگر آپ کے پاس ولائتی روپیہ ہے تو ملا کر حبوب بقدر نخود سیاہ بنا کر رکھ لیں جس کو ایک حب کھلا دیں گے اس سے پیچھا چھڑانا کار دارد ہوگا، مزید کیا اس تنتر کے متعلق قصیدے لکھوں، اتنا ضرور کہوں گا کہ بالکل بے خطا ہے۔



## مطلوب مرمٹے

زہرہ بوم، راکھ مسان، ان دونوں کو خوب ملا کر گائے کے لانگل کو ملا کر حبوب نخود کے بنا دے اور تعویذ میں بند کر کے اس تعویذ کو منہ میں رکھ کر جس سے گفتگو کرے گا، فی الفور مطیع ہوگا پھر تعویذ نکال کر رکھ لیا، یہ تعویذ ہمیشہ ہمیشہ کے لیے کارآمد ہوگا اور اس کو جب چاہیں اور جس شخص پر چاہیں استعمال کریں اثر ظاہر ہوگا۔

## مطلوب اطاعت کرے

لحم بوم، لحم گوسفند، ان دونوں کو ہم وزن لے کر باریک پیس کر خشک کر کے رکھ لیں اور سفوف بنا کر جس کو رتی کسی چیز میں ملا کر کھلا دے مطیع ہوگا، مجرب ہے۔

## مطلوب کی محبت کا حصول

بھونرا سیاہ بروز اتوار پکڑ کر مار دیں اور پارچہ غلیظ اول مرتبہ کا لے کر اس میں بھونرے کو لپیٹ کر کورے چراغ میں روغن چنبیلی ڈال کر فتیلہ کو چراغ میں روشن کر دیں اور کھوپڑی میں کاجل پارے کا اس کاجل کو آنکھوں میں لگا کر جس سے نگاہ ملا دیں فی الفور مطلب آپ کا پورا کرے گا۔ نہایت مجرب ہے۔

## مطلوب فریفتہ ہو

عظام حرام مغز بوم کو حاصل کر کے اس میں کیسر و گولوچن ملا کر خوب باریک کھرل کریں اور اپنی ترکوٹی پر لگا کر جس کو دیکھے فی الفور مطیع ہو لیکن یہ تنتر بروز نوچندی شنبہ بناوے اور چیزیں بھی اسی دن حاصل کرے، عظام حرام مغز کی جگہ عظام پشت بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

## مطلوب محبت میں مبتلا ہو جائے

اگر بوم پرندہ کی ترقوہ کی عظم حاصل کر کے اس کو مثل سرمہ باریک پیس کر رکھ لیں اور جس کو مطیع کرنا ہو تو اپنی دونوں آنکھوں میں لگا کر نگاہ ملاویں تو جس سے سب سے پہلے نگاہ ملاویں گے وہ آپ کا اسی وقت مطیع ہوگا، آزمودہ مجرب ہے۔

## تسخیر محبوب کے لیے

اگر آپ کو کہیں سے جنتر کیڑا حاصل ہو جائے تو آپ اس کو بروز یکشنبہ جلالیں اور اس بات کی خبر کسی دوسرے شخص کو نہ ہونی چاہیے بعدہ جلے ہوئے کیڑے کے مواد میں عطر گلاب یا عطر موتیا خوب اچھی طرح ملالیں اور اپنی سیدھی طرف کی بھنویں پر لگا کر جس کے سامنے جا کر اس کو آواز دیں فی الفور مسخر ہوگا۔ استاد کا آزمودہ ہے۔

## تسخیر محبوب کا لاجواب عمل

عام طور پر لوگ اس قسم کے اعمال کی تلاش میں سرگرداں رہتے ہیں جو کہ نہایت آسان ہو اور زیادہ محنت اس میں درکار نہ ہو، ساتھ ہی ساتھ بے خطا بھی ہو لہٰذا عمل ہذا نہایت آسان اور اس کے اجزاء سہل الحصول اور اثرات مثل برق کے ہیں، پس آزمائش شرط لازم ہے۔

## مرگھٹ کی خاک حاصل کرنا

عروج ماہ قمری میں نوچندی اتوار کو سورج طلوع ہونے سے قبل مرگھٹ میں جا کر تھوڑی سی خاک لائے اور اس میں زاغ سیاہ کے تھوڑے سے پَر ملا کر رکھے اور اکلیل خود کل اس میں ملا کر جلائے۔ ٹھنڈا ہونے پر لعاب دہن ملا کر رکھ چھوڑے۔ بوقت ضرورت ایک رتی اس مواد کا جس کو



کھلائے فی الفور مطیع ہوگا اگر کھلانا ممکن نہ ہو تو مطلوب کے سر پر یا کپڑے پر لگا دیں مطیع ہوگا، اگر آپ کھلا دیں گے تو صرف ایک مرتبہ کا کھلانا ہی کافی ہوگا اور اگر سر یا پھر کپڑے پر لگائیں تو پھر آپ کو روزانہ یہ عمل کم از کم ایک ہفتہ کرنا ہوگا، بہر حال دونوں صورتوں میں عمل کام کرتا ہے مگر آزمائش شرط ہے۔

## حب کے لیے بے نظیر

نوچندی اتوار کو سورج طلوع سے ہونے قبل آشیانہ زاغ سے چند پر حاصل کرے اور اسی وقت بیدانجیر کی ایک عدد چوب ایک گز کی توڑ کر پروں کو چوب میں کسی دھاگہ سے باندھے اب آپ کسی مادہ کلب سیاہ کو سات مرتبہ اس چوب سے ماریں پھر گھر واپس آجائیں اور چوب کو بمعہ پروں کے جلا کر خاکستر بنالیں پھر اس میں لعاب دہن خود ملا کر چند حبوب بنالیں۔ اب ایک حب جس مرد یا عورت کو ماریں گے وہ مثل کلب عامل کے ساتھ پھرے گا۔

جاننا چاہیے کہ یہ بالکل بے خطا عمل ہے اگر آپ نے اس کو ایک مرتبہ تیار کرلیا تو حب کے دوسرے کسی عمل کی حاجت باقی نہ رہے گی۔

## حُب کا نادر ٹوٹکہ

پر زاغ سیاہ، پر طاؤس، تاج ہدہد مکمل۔

ان تینوں اجزاء کو کسی برتن میں جلا دیں لیکن یہ کام بروز نوچندی اتوار کو کرنا چاہیے اور اسی دن کسی چوراہے کی مٹی سورج طلوع ہونے سے قبل لے آئے اور مندرجہ بالا مواد میں ملالیں پھر لعاب دہن خود ملا کر حبوب بقدر نخود بنالیں اور بوقت ضرورت ایک حب کو لے کر لعاب دہن سے گھس کر مطلوب کے جسم یا کپڑے پر لگا دیں، فی الفور مطیع ہو، نہایت زبردست عمل ہے، یہ بات قابل ذکر ہے کہ جس کا لعاب دہن اس عمل کے اجزاء میں ملا ہوگا مطلوب اسی کا مسخر ہوگا۔

## حُب کا سریع التاثیر ٹوٹکہ

یہ حب کا نہایت زبردست طلسماتی عمل ہے اور ہرگز خطا نہیں کرتا، یہ عمل اس وقت آپ استعمال کریں جبکہ آپ بالکل مایوس ہو چکے ہوں اور کوئی عمل آپ کا کارگر نہ ہوتا ہو گو کہ آپ کو ایک مرتبہ محنت کرنا ہوگی لیکن آپ کی محنت رائیگاں نہیں جائے گی، لیکن اس کو ناجائز استعمال نہ کریئے گا ورنہ سخت عذاب میں مبتلا ہوں گے۔

## مطلوب بے چین ہو جائے

دماغ بوم ایک تولہ، خون ھد ھد دو ماشہ

مندرجہ بالا دونوں اجزاء کو لے کر باہم مخلوط کرلیں اور کسی برتن میں ڈال کر آگ پر چند منٹ پکائیں تاکہ دونوں اجزاء یک جان ہو جاویں۔ بعدہ برتن کو آگ پر سے اتار لیں اور ٹھنڈا کر کے مواد کو احتیاط سے رکھ چھوڑیں۔ بوقت ضرورت جس کو تسخیر کرنا مقصود ہو کسی کھانے پینے کی چیز میں اس مواد کو ملا کر مطلوب کو کھلا دیں، بحکم خدا مطلوب کو آپ کے بغیر ایک پل چین نہ آئے گا۔

## مطلوب فوراً حاضر ہو

سورۂ کوثر کو ایک طرف پیپل کے پتے پر اور ایک طرف اس نقش کو لکھ کر کنویں میں ڈال دے مطلوب فوراً حاضر ہو۔ بہت لوگوں نے درست پایا۔

۷۸۶

| ع | ۹ | ۲ | ۵ | - |
|---|---|---|---|---|
| ط | ۱۲ | ۱۴ | ۲ | - |
| ۹ | ۶ | ۳ | - | - |
| ۴ | ۱۵ | ۱۱ | ۵ | - |



## محبوب کی جلد حاضری

اس نقش کو شب جمعہ میں میٹھے تیل میں جلائی تو معشوق معاً حاضر ہو۔ ان بارہ خانوں میں دیووں کے نام ہیں ان کے نیچے چاروں کے نام بھی لکھے وہ یہ ہے۔

| صح | ھو | صح | عب |
|---|---|---|---|
| حج | لعب | صحب | سخن |
| سج | عبو | غین | صلح |

## محبت کے لیے لاجواب

محبت کے لیے اس تعویذ کو لکھ کر ہُد ہُد کے گلے میں باندھ کر جنگل کی طرف چھوڑ دے اسی وقت حاضر ہو، وہ یہ ہے۔

ط الا اط اما سا لا اا ار اطمع

## مطلوب مہربان ہو جائے

دوستی کے لیے پیر یا جمعہ کے دن اس تعویذ کو لکھ کر معشوق کے سر کے بالوں میں لپیٹ کر آگ میں جلائے۔ انشاءاللہ بہت جلد مہربان ہو۔ یہ عمل سات دن تک کرنا چاہیے۔ مجرب ہے اس کے نیک نیتی کے ساتھ عمل کرنے سے لطف دیکھے۔ جس مقصد کے لیے عمل کرنا ہے ان شاء اللہ تعالیٰ اس میں ضرور کامیابی ہوگی۔ نہاتی مؤثر و مجرب عمل ہے۔

| عه | لالا | ء اا | لا اا | وا |
|---|---|---|---|---|
| لا | ے | ۲۱ | ۴۴ | ۴۱ |
| مله | لا | اسا | ء ۸ | الا لالا |

## محبت میں اضافہ

واسطے زیادہ ہونے دوستی کے جمعہ کے دن ظہر کی نماز کے بعد وہ کپڑا کہ جس کو چاہتا ہو اس کا پہنا ہوا لے کر اس کے سات ٹکڑے کرے۔ اور ان پر یہ نقش لکھ کر چراغ میں جلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ معشوق جہاں کہیں ہو فوراً حاضر ہو۔ اکثر آزمالیا ہے وہ یہ ہے۔

عہ ۵۵۹ عہود لصر عہ عاوہ لھر سما ھر حمع وہ سع

## حب کے لیے تیر بہدف

ان نقشوں کو جمعرات کے دن لکھے حب کے لیے بہت عمدہ ہیں۔ تجربہ کیا درست پایا۔ لکھتے ہوئے اپنے مقصد کو تصور میں رکھے نہایت سریع الاثر نقوش ہے۔




## فریقین میں محبت

یہ نقش محبت کے واسطے بکری کے شانہ پر معہ نام اپنے اور اپنی والدہ کے اور مطلوب اور اس کی ماں کے لکھ کر چولھا یا تنور میں دفن کردے۔ دونوں میں از حد اور کمال دوستی ہو۔ آزمودہ ہے۔ نقش یہ ہے۔





## مطلوب محبت میں بے قرار ہو

اگر کسی کو اپنے عشق میں دیوانہ بنانا چاہے تو اس نقش کو دوشنبہ کے روز مطلوب کے پارچہ سفید پر لکھ کر ملاحظہ کرے۔ اور فتیلہ بنا کر روغن کنجد میں جلاوے۔ مطلوب بے قرار ہو کر جلد تابع ہو جائے گا۔

## مرد وعورت میں محبت پیدا کرنا

محبت کے لیے لاجواب ہے شنبہ کے دن ایک روٹی جَو کی اپنے ہاتھ سے باطہارت تمام پکا کر آٹھ ٹکڑے برابر کرے۔ اور یہ آٹھوں نقش آٹھ ٹکڑوں پر لکھ کر اگر مرد کے واسطے تو سگ کو اور اگر عورت کے واسطے تو مادہ سگ کو کھلائے اور کھلاتے وقت یہ کہہ دے کہ اگر ہمارے درمیان محبت نہ ہوگی تو تجھے قتل کردوں گا۔




## مطلوب فریفتہ ہو جائے

بروز اتوار یا جمعہ یا پیر کو یہ نقش لکھ کر مطلوب کے بالوں میں لپیٹ کر سات روز تک جلائے۔ مطلوب فریفتہ اور شیدا ہو جائے گا۔

| د | ۱۱ | لا | ۱۱ | لا | لا لا | ے |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴ | ۴ | ۴ | ر | ۲۱ | ے | لا |
| ؎؎ | لا | ۱۱ | ع ۸ | ۷۱ | ۱لا | ۴ |

## مطلوب مطیع ہو جائے

اس نقش کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر اور نیچے اس کا نام طالب اور اس کی ماں کا نام اور مطلوب اور اس کی ماں کا نام لکھے اور طالب اپنے گلے میں ڈالے۔ مطیع ہوگا۔ کئی بار کا آزمودہ ہے۔

## مطلوب حاضر ہو جائے

محبت کے واسطے تین رات تک ایک ایک فتیلہ سرخ کپڑے میں لپیٹ کر جلائے اور چراغ کا منہ خانۂ محبوب کی طرف ہو۔

الحب فلاں بن فلاں علی الحب فلاں بن فلاں

الحب فلاں بن فلاں علی الحب فلاں بن فلاں

فلاں بن فلاں

ویروار یہ عمل کرتا رہے مطلوب حاضر ہوگا۔



## محبت میں اضافہ

اس کو لکھ کر شوہر کے بازو پر باندھے۔ الفت پیدا ہو جائے گی۔ یہ نقش بہت آزمودہ ہے۔ اور بہت ہی سریع التاثیر ہے۔ مطلوبہ مقصد میں کامیابی کے لیے نہایت آسان و مؤثر نقش ہے۔

۷۸۶

| ٦ | ٧ | ٣ |
|---|---|---|
| ١ | ع | ٨ |
| ٨ |  | ٤ |

## خاوند مطیع ہو جائے

اس نقش کو عورت بائیں پاؤں پر باندھے تو شوہر مطیع اور فرمانبردار رہے۔

فلاں بن فلاں در محبت فلاں گرفتار گردد ١٩ ١١ ٩٩ ١١ ٦٦٥ ١١١ ٨٨ ١١

## محبوب فوراً حاضر ہو جائے

اس نقش کو لکھ کر ہوا کے رُخ پر لٹکا دے۔ جب یہ ملے گا، معشوق بے قرار ہو کر چلا آئے گا۔ وہ نقش مکرم و متبرک یہ ہے۔

۷۸۶

| ٦ | ١ | ٨ |
|---|---|---|
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٣ | ٩ | ـھ |

## محبت میں دیوانہ بنانا

اگر کسی کو اپنے عشق میں دیوانہ کرنا ہو، تو یہ تعویذ مطلوب کو دکھائے اور فتیلہ بنا کر روغن میں جلائے۔ مطلوب بہت جلد تابع ہوگا۔

ط ۱۱ ۱۵۲ ۱۴ ۱۴ ط ۱۱ ۱۸ ۵ ۱۱

فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں

## مطلوب فریفتہ ہو جائے

جمعہ یا پیر کو یہ نقش مطلوب کے بالوں میں لپیٹ کر اگر سات روز تک جلاؤ تو مطلوب فریفتہ و شیدا ہو جائے۔

| ۱۵ | ۱۱ | 8 | ۱۱ | لا | لا لا | صــــ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۴ | ۴ | ۴ | ر | ۲۱ | ۷ | ۸ |
| 88 | لا | ۱۱ | ع | ۷۱ | ۱۸ | ۴ |

## مطلوب کو حاضر کرنا

مطلوب کے کپڑے پر یہ تعویذ لکھ کر پنجشنبہ کو جلائے۔ پانچ پنجشنبہ یہی عمل کرے مطلوب حاضر ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۳ ۳ ۹ ۹ ح ح ح ع ع ع ۴۰ ۲۲ طو فلاں بن فلاں

## محبوب فرمانبرداری کرے

اس نقش کو لکھ کر واسطے محبت کے شربت میں گھول کر پلائے۔ محبوب تابع اور فرمانبردار



رہے گا۔ نقشِ معظم و مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| ۹ | ۱۲ | ۱۵ | ۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۳ | ۸ | ۱۳ |
| ۴ | ۱۷ | ۱۰ | ۷ |
| ۱۱ | ۶ | ۵ | ۱۶ |

## حب کے لیے پُرتاثیر نقش

اس نقش کو سورج نکلنے کے بعد 15 منٹ کے مشک و زعفران سے مع نام طالب و مطلوب کے دن عروج ماہ میں پاک جگہ پر بیٹھ کر لکھے اور بازو پر باندھے، اثر عظیم رکھتا ہے اور منہ میں میٹھی چیز ضرور رکھ لیں۔

نقش یہ ہے۔

| قَضىٰ | ثُمَّ | طِيْنٍ | مِنْ | خَلَقَكُمْ | اَلَّذِىْ | هُوَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَجَلًا | قَضىٰ | ثُمَّ | طِيْنٍ | مِنْ | خَلَقَكُمْ | اَلَّذِىْ |
| وَاَجَلٌ | اَجَلًا | قَضىٰ | ثُمَّ | طِيْنٍ | مِنْ | خَلَقَكُمْ |
| مُسَمًّى | وَاَجَلٌ | اَجَلًا | قَضىٰ | ثُمَّ | طِيْنٍ | مِنْ |
| عِنْدَهٗ | مُسَمًّى | وَاَجَلٌ | اَجَلًا | قَضىٰ | ثُمَّ | طِيْنٍ |
| ثُمَّ | عِنْدَهٗ | مُسَمًّى | وَاَجَلٌ | اَجَلًا | قَضىٰ | ثُمَّ |
| اَنْتُمْ | ثُمَّ | عِنْدَهٗ | مُسَمًّى | وَاَجَلٌ | اَجَلًا | قَضىٰ |
| تَمْتَرُوْنَ | اَنْتُمْ | ثُمَّ | عِنْدَهٗ | مُسَمًّى | وَاَجَلٌ | اَجَلًا |

## مطلوب محبت میں بے قرار ہو

واسطے محبت کے اس نقش کو لکھ کر ہوا میں لٹکائے۔ جب ہوا میں رہے گا مطلوب بے قرار ہوگا۔ نقش مکرم یہ ہے۔

۸۷۶

| ۶ | ۱ | ۸ |
|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

الحب فلاں بن فلاں
علی الحب فلاں بن فلاں

| ۸ | ۱ | ۶ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

## مطلوب کو مطیع کرنا

یہ دونوں ذیل کے نقش لکھ کر شربت میں گھول کر معشوق کو پلائے مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا۔

| ۲۱۹۲ | ۲۱۲۷ | ۲۱۹۴ |
|---|---|---|
| ۲۱۹۳ | ۲۱۹۱ | ۲۱۸۹ |
| ۲۱۸۸ | ۲۱۹۵ | ۲۱۹۰ |

| ۹۸۵ | ۹۸۰ | ۹۸۷ |
|---|---|---|
| ۹۸۶ | ۹۸۴ | ۹۸۲ |
| ۹۸۱ | ۹۸۸ | ۹۸۳ |

(بحوالہ: گنجینۂ وظائف عملیات)

......☆☆☆......



# اسماء الحسنٰی کے خواص و برکات

اللہ رب العزت نے اپنے اسمائے حسنٰی میں لاتعداد خواص و برکات مضمر رکھے ہیں اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنٰی کا وِرد کرنے سے ذاکر پر انوار و تجلیات اور برکات کا نزول ہوتا ہے لاتعداد مسائل و مصائب اور مشکلات کا حل اسمائے حسنٰی کے ذکر میں مضمر ہے جو کوئی پروردگار عالم کے اسمائے حسنٰی کا سہارا پکڑ کر عاجزی اور یکسوئی کے ساتھ اُس کے پیارے محبوب علیہ الصلوٰۃ والسلام پر درود پاک کا نذرانہ بھیجتے ہوئے دعا مانگتا ہے تو اللہ رب العزت اس کی دعا کو شرف قبولیت عطا فرماتا ہے۔

### ضروری بات:

اللہ رب العزت کے اسمائے حسنٰی میں سے کسی اسم پاک کا ورد کرنے سے قبل گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھا جائے تعداد پوری کرنے کے بعد بھی گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پاک پڑھا جائے اس کے بعد نہایت عاجزی سے بارگاہ الٰہی میں دعا مانگی جائے۔

## یَا اَللّٰہُ

(پروردگار عالم کا ذاتی اسم پاک)

ہر بیماری میں شفا کی غرض سے جمعہ کے دن عصر تا مغرب تک بکثرت یا اللہ پڑھے تو ان شاء اللہ تعالیٰ بیماری سے نجات ہوگی۔

## یَا رَحْمٰنُ

(اے بہت رحم کرنے والے)

ہر نماز کے بعد 101 مرتبہ پڑھنے سے حافظے کی کمزوری دُور ہوتی ہے اور مرض نسیان جاتا رہتا ہے۔

## یَا رَحِیْمُ

(اے بہت رحم فرمانے والے)

اگر خاوند اپنی بیوی سے ناراض ہو تو ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کر کے خاوند کو کھلائیں تو اِن شاء اللہ تعالیٰ خاوند مہربان ہو جائے گا اس کی ناراضی ختم ہو جائے گی۔

## یَا مَلِکُ

(اے تمام کائنات کے حقیقی بادشاہ)

ہر نماز کے بعد بکثرت پڑھنے سے تنگدستی دور ہو جائے گی جو کوئی نماز فجر اور نماز مغرب کے بعد اکیس مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ کبھی کسی گندے مرض مثلاً بواسیر ناسور، سوزاک وغیرہ میں مبتلا نہ ہوگا۔

## یَا قُدُّوْسُ

(اے انتہائی پاک و مقدس)

کسی کے دل سے بغض وعناد دور کرنے کے لیے 170 مرتبہ پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کر کے کھلا دینے سے اس کے دل میں محبت کا جذبہ پیدا ہو جاتا ہے۔

## یَا سَلَامُ

(اے ہر قسم کی سلامتی کے مالک)

ہر نماز کے بعد اکیس مرتبہ یہ اسم مبارک پڑھنے سے انسان سارا دن شیطانی وساوس سے سلامتی میں رہتا ہے۔



## یَا مُؤْمِنُ

(اے امان و امان عطا فرمانیوالے)

اگر کسی کو خوف محسوس ہوتا ہو تو اُس وقت سات مرتبہ پڑھ لے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ اسے کوئی نقصان نہ پہنچے گا۔

## یَا مُھَیْمِنُ

(اے نگہبان)

ظالم حاکم کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے 171 مرتبہ پڑھ کر اس کے سامنے جائے اِن شاء اللہ تعالیٰ اس کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## یَا عَزِیْزُ

(اے ہر شے پر غالب)

جو کوئی روزانہ نماز فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ روزانہ چالیس یوم تک پڑھے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ چشم خلائق میں معزز و مکرم ہوگا۔

## یَا جَبَّارُ

(اے زبردست)

دشمنوں کے دل پر رعب طاری کرنے کی غرض سے روزانہ 232 مرتبہ پڑھ لیا کرے اِن شاء اللہ تعالیٰ دشمن مغلوب ہوں گے۔

## یامُتکبّرُ

(اے سب سے زیادہ بڑائی والے)

چالیس یوم تک بلاناغہ ہر نماز کے بعد گیارہ سو مرتبہ پڑھنے سے دین ودنیا میں بلند مرتبہ حاصل ہوتا ہے اللہ تعالیٰ عزت وکامیابی عطا فرماتا ہے۔

## یاخالِقُ

(اے پیدا فرمانے والے)

بے اولادوں کے لیے اس اسم پاک کا وِرد کرنا بہت ہی خوب ہے ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھے۔ اِن شاء اللہ تعالیٰ نیک اور صالح اولاد نرینہ حاصل ہوگی۔

## یابارِئُ

(اے تمام عالم کو بنانے والے)

روزانہ نماز فجر یا نماز عشاء کے بعد سو مرتبہ یاخالق الباریٔ المصور پڑھنے سے بانجھ پن کا عارضہ ختم ہو جاتا ہے اور اللہ رب العزت اپنے فضل وکرم سے اولاد کی نعمت سے سرفراز کرتا ہے ۔روزانہ 244 مرتبہ پڑھنے سے قبر میں جسم خراب نہیں ہوتا اور جسم اپنی اصلی حالت پر قائم رہتا ہے۔

## یامُصَوّرُ

(اے صورتوں کو بنانے والے)

جو عورت حمل کے دنوں میں بکثرت اس کا وِرد کرے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ اس کی اولاد خوبصورت پیدا ہوگی۔ روزانہ پڑھتے رہنے والے کا چہرہ نور ایمان سے منور رہتا ہے۔



## یاغَفّارُ

(اے گناہوں کو معاف فرمانے والے)

روزانہ نماز عصر کے بعد 101 مرتبہ باقاعدگی سے پڑھنے کا معمول بنا لینے سے اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے مرنے کے بعد مغفرت فرما دیتا ہے اور بخش دیتا ہے۔

## یاقَھّارُ

(اے ہر چیز پر غلبہ اور قابو رکھنے والے)

دشمن کا خوف دور کرنے اور دشمن پر غلبہ حاصل کرنے کے لیے روزانہ نماز فجر کی سنت اور فرض کے درمیان بکثرت یہ اسم مبارک پڑھنا دل سے دشمن کا خوف وہیبت کو دور کر کے قوت عطا فرماتا ہے۔

## یا وَاحِدُ

(اے ایک۔ یکتا)

اگر کسی کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو تو میاں بیوی دونوں ہر نماز کے بعد ایک سو ایک مرتبہ یہ اسم مبارک پڑھ کر دعا مانگیں۔ اِن شاء اللہ تعالیٰ اولاد کی نعمت حاصل ہوگی۔

## یاتَوّابُ

(اے توبہ قبول فرمانے والے)

ہر نماز کے بعد تین سو ساٹھ بار پڑھنے سے اللہ رب العزت برائیوں سے بچنے کی توفیق عطا فرماتا ہے اور توبہ پر ثابت قدمی عطا فرماتا ہے۔

## یَاوَھَّابُ

(اے عطا فرمانے والے)

ملازمت کے حصول میں کامیابی کے لیے نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد گیارہ سو مرتبہ پڑھنے سے بفضل باری تعالیٰ رزق کی تنگی و مفلسی ختم ہو جاتی ہے۔

## یَارَزَّاقُ

(اے رزق عطا فرمانے والے)

رزق میں زیادتی کے لیے ہر نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ پڑھنا بہت ہی خوب ہے بکثرت پڑھنے والا بفضل باری تعالیٰ مخلوق میں سے کسی کا محتاج نہیں رہتا۔

## یَامَتِیْنُ

(اے مضبوط)

زچہ کے دُودھ میں اضافہ کے لیے ایک کپ پانی پر باوضو حالت میں گیارہ مرتبہ پڑھ کردم کر کے زچہ کو پلایا جائے تو دودھ میں کمی واقع نہ ہوگی۔ چند یوم تک بلاناغہ یہ عمل کیا جائے۔

## یَاخَلَّاقُ

(اے تخلیق کی صفت میں کامل)

ہر نماز کے بعد اکیس مرتبہ پڑھنے سے دماغی صلاحیتوں میں اضافہ ہوتا ہے تخلیقی خدمات سرانجام دینے والوں کے لیے بکثرت پڑھنا بہت مفید ہے۔



## یَاقَدِیْرُ

(اے قدرت والے)

جسم میں قوت وتوانائی پیدا کرنے کے لیے روزانہ نماز فجر کے بعد 111 مرتبہ پڑھنے سے خوب فائدہ ہوتا ہے خاص طور پر بیماری سے شفا کے بعد ہونے والی کمزوری اور لاغرپن میں ورد کرنا بہت ہی مفید ہے۔

## یَاحَلِیْمُ

(اے بُردبار)

طبیعت میں نرمی اور عاجزی پیدا کرنے کی غرض سے بکثرت پڑھنا چاہیے۔ اس سے بلڈ پریشر کے عارضہ میں بھی افاقہ ہوتا ہے۔

## یَاغَفُوْرُ

(اے بخشنے والے)

ہر نماز کے بعد 111 مرتبہ پڑھنے سے اللہ تعالیٰ گناہوں کی معافی عطا فرماتا ہے اور آئندہ کے لیے نیکی کے کاموں کے کرنے کی توفیق دیتا ہے۔

## یَاعَفُوُّ

(اے معاف فرمانے والے)

ہر نماز کے بعد اکیس مرتبہ پڑھنے سے طبیعت میں صبر و برداشت پیدا ہوتی ہے اور چڑچڑاپن دور ہوتا ہے طبیعت میں غصہ کی کیفیت اور اس کے غلبہ کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔

## یَاشَکُورُ

(اے قدر کرنے والے)

آنکھوں کی بینائی میں کمی ہونے کی صورت میں باوضو حالت میں یہ اسم مبارک 41 مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں کی انگلیوں پر دم کرے اور انگلیاں پانی میں بھگو کر آنکھوں پر ملے اس سے ان شاء اللہ تعالیٰ بینائی تیز ہوگی۔

## یَاعَظِیمُ

(اے سب سے زیادہ بزرگی والے)

ترقی اور بلندی مرتبہ کے حصول کے لیے روزانہ ایک سو مرتبہ پڑھنا بفضل باری تعالیٰ کامیابی سے ہمکنار کرتا ہے۔اس اسم پاک کی برکت سے چشم خلائق میں معزز ہو جاتا ہے۔

## یَاوَاسِعُ

(اے فراخی عطا فرمانے والے)

اگر کوئی رزق کی تنگی کے باعث پریشان ہو تو ہر فرض نماز کے بعد 121 مرتبہ پڑھے ان شاء اللہ تعالیٰ اس کے رزق حلال میں فراخی ہوگی اور پریشانی رفع ہو جائے گی۔

## یَاحَکِیمُ

(اے تمام حکمتوں کے مالک)

عقل وفہم میں اضافے کے لیے روزانہ 111 مرتبہ پڑھے اگر کسی مشکل میں مبتلا ہو گیا ہو تو ہر نماز کے بعد اکیس مرتبہ پڑھے ان شاء اللہ تعالیٰ مشکل آسان ہو جائے گی۔



## یَاحَیُّ

(اے دائمی زندہ)

جو کوئی ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ یا حَیُّ یَاقیوم پڑھنے کا معمول بنالے تو بفضل باری تعالیٰ آفات وبلیات سے محفوظ رہے گا۔اللہ تعالیٰ بُری موت سے اپنی پناہ میں رکھے گا۔

## یَاقَیُّومُ

(اے قائم رکھنے والے)

اگر کسی پر جھوٹا مقدمہ قائم کر دیا گیا ہو تو وہ ہر فرض نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے۔ان شاء اللہ تعالیٰ اس کے حق میں فیصلہ ہوگا اور دشمن ناکام وذلیل ہوگا۔

## یَاسَمِیعُ

(اے سننے والے)

جو کوئی ہر نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ پڑھ کر قوت سماعت میں اضافہ کی دعا مانگے تو ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی قوت سماعت میں اضافہ ہوگا۔اور اونچا سننے کی شکایت جاتی رہے گی۔

## یَابَصِیرُ

(اے دیکھنے والے)

جمعہ کی شب کو ایک سو مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالینے سے اللہ رب العزت نور بصیرت اور نور بصارت سے نوازتا ہے اور عقل وشعور میں اضافہ ہوتا ہے۔

## يَالَطِيْفُ

(اے لطف و مہربانی فرمانے والے)

کسی بھی بیماری، مصیبت اور پریشانی کی صورت میں روزانہ 129 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگی جائے تو بفضل باری تعالیٰ پریشانی اور مصیبت سے خلاصی عطا ہوگی۔

## يَاخَبِيْرُ

(اے ہر بات سے خبردار)

جو کوئی چالیس یوم تک بلاناغہ نماز تہجد کے بعد فجر کی اذان تک قبلہ رُخ ہو کر بکثرت اس اسم پاک کو پڑھا کرے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ وہ صاحبِ کشف ہو جائے گا۔

## يَاعَلِيُّ

(اے بلند و بالا)

عہدہ میں یا کسی بھی رتبہ میں ترقی کے لیے ہر نماز کے بعد 110 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگی جائے تو بفضل باری تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوتی ہے۔

## يَاكَبِيْرُ

(اے بڑے بزرگ و برتر)

اگر کسی کو ناحق ملازمت سے برطرف یا معطل کر دیا گیا ہو تو وہ ہر نماز کے بعد 232 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی اس کی بحالی ہو جائے گی۔

جیبوے سرفراز شاہ و منج مانچسٹر



## يَاحَقُّ

(اے سچے)

اگر کسی پر جھوٹا الزام لگا دیا گیا ہو تو وہ ہر نماز کے بعد تین سو مرتبہ پڑھے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اندر اس کی عزت بحال ہو جائے گی اور جھوٹا الزام لگانے والے شرمندہ و ذلیل ہوں گے۔

## يَاكَرِيْمُ

(اے بہت کرم فرمانے والے)

دشمن کے دل پر اپنی ہیبت طاری کرنے کی غرض سے روزانہ 270 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے۔ چشمِ خلائق میں مقبول و محترم ہونے کے لیے نماز عشاء کے بعد روزانہ 270 مرتبہ پڑھے ان شاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## يَاغَنِيُّ

(اے بے نیاز و بے پرواہ)

نماز عشاء کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لینے سے اللہ رب العزت دنیا میں کسی کا محتاج نہیں رکھتا اور ہر جائز مراد پوری فرماتا ہے۔

## يَاحَمِيْدُ

(اے تمام حمد کے لائق)

اگر کسی کا بچہ نافرمان ہو یا غلط کاموں میں پڑ گیا ہو تو روزانہ 362 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اس کو پلائے اکیس یوم یا چالیس یوم تک اس طرح دم کیا ہوا پانی پلانے سے ان شاء اللہ تعالیٰ وہ راہ راست پر آ جائے گا۔

## یَاقَوِیُّ

(اے تمام قوتوں اور طاقتوں کے مالک)

اگر کسی کا دل کمزور ہو اور معمولی باتوں پر خوفزدہ ہو جاتا ہو تو روزانہ نماز فجر اور نماز عصر کے بعد 116 امرتبہ پڑھ لیا کرے۔ دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے روزانہ 147 مرتبہ پڑھے۔

## یَارَقِیْبُ

(اے نگہبان)

اپنے کاروبار کی جگہ اور گھر پر روزانہ سات مرتبہ پڑھ کر دم کرنے سے بفضل باری تعالی مال واسباب محفوظ رہتا ہے اپنے اوپر دم کرنے سے اللہ تعالی اپنی حفظ وامان میں رکھتا ہے۔

## یَامُجِیْبُ

(اے دعائیں قبول فرمانیوالے)

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی دعا بارگاہ الٰہی میں قبولیت کی سند حاصل کرے تو وہ ہر نماز کے بعد 55 مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ بکثرت پڑھتے رہنے سے اللہ تعالی ہر جائز دعا کو قبول فرماتا ہے۔

## یَاوَکِیْلُ

(اے کارساز حقیقی)

ااگر کسی کو ناحق قید میں ڈال دیا گیا ہو تو ہر نماز کے بعد 66 مرتبہ پڑھے۔ جلد قرض کی ادائیگی کے لیے روزانہ 300 مرتبہ پڑھے ان شاء اللہ تعالی مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔



## یَاقَرِیْبُ

(اے بندوں سے انتہائی قریب رہنے والے)

جو کوئی یہ چاہے کہ اس پر اللہ رب العزت اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے اور وہ بارگاہ الٰہی کا مقبول و مستجاب الدعوات بندہ بن جائے تو وہ ہر نماز کے بعد 300 مرتبہ پڑھ لیا کرے۔

## یَاحَسِیْبُ

(اے کفایت فرمانے والے)

اگر کوئی معمولی معمولی باتوں سے خوف محسوس کرتا ہو اور گھبراجاتا ہو تو وہ روزانہ نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد 80 مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ ان شاء اللہ تعالی اکیس یوم کے اندر اندر اس کو قلبی سکون نصیب ہوگا اور خوف کا خاتمہ ہوگا۔

## یَاجَامِعُ

(اے جمع کرنے والے)

اگر میاں بیوی کے مابین ناچاقی ہوگئی ہو تو باوضو حالت میں 114 مرتبہ پڑھ کر دونوں کے حق میں دعا کرے۔ سات یوم تک روزانہ یہ عمل کرے ان شاء اللہ تعالی میاں بیوی کے مابین محبت پیدا ہو جائے گی۔

## یَاقَادِرُ

(اے قدرت والے)

جو کوئی کسی ایسی مشکل میں پھنس گیا ہو کہ جس سے چھٹکارے کی کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو ہر نماز کے بعد 305 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے۔ ان شاء اللہ تعالی جلد مشکل آسان

ہو جائے گی۔

## یاحَفِیظُ

(اے سب سے بڑے نگہبان)

جو کوئی روزانہ ایک سو مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے تو اللہ تعالیٰ اس کو ہمہ وقت اپنی حفظ داماں میں رکھتا ہے۔ برائیوں سے بچنے کے لیے ہر نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ برائیوں سے بچنے کی توفیق عطا فرماتا ہے۔

## یامُقِیتُ

(اے نگہبان)

آنکھوں میں سرخی یا زخم ہونے کی صورت میں 14 مرتبہ پڑھ کر دم کرے ان شاءاللہ تعالیٰ شفا حاصل ہوگی۔ جو بچہ بلاوجہ روتا رہتا ہو تو مٹی کے کورے برتن پر 14 مرتبہ پڑھ کر دم کرے پھر اس میں پانی ڈالے چند گھونٹ خود پیے اور پھر بچے کو پلائے تو بفضل باری تعالیٰ بچے کی بلاوجہ رونے کی عادت چھوٹ جائے گی۔

## یاوَدُودُ

(اے بہت محبت کرنے والے)

میاں بیوی کے مابین ناراضگی کی صورت میں گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کر کے دونوں کو کھلائے۔ ان شاءاللہ تعالیٰ دونوں کے مابین کشیدگی کا خاتمہ ہوگا اور محبت پیدا ہو جائے گی۔

## یامَجِیدُ

(اے تمام بزرگی کے مالک)

اگر کوئی جلد کے امراض میں مبتلا ہو گیا ہو اور آرام نہ آتا ہو تو وہ چاند کے مہینے کی یکم



تاریخ سے روزے رکھے اور بیس یوم تک رکھے روزانہ افطاری سے پہلے 189 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور اس پانی سے افطار کرے تو ان شاءاللہ تعالیٰ شفا حاصل ہو جائے گی۔

## یاشَہِیدُ

(اے گواہ، ہر وقت ہر جگہ حاضر وناظر)

جو کوئی چشم خلائق میں معزز اور محترم ہونا چاہے تو روزانہ فجر کی نماز پڑھنے کے بعد اپنا چہرہ آسمان کی طرف کرے 21 مرتبہ پڑھے جو کوئی ہر نماز کے بعد 111 مرتبہ پڑھ لیا کرے وہ اور اس کے اہل وعیال ہر آفت ومصیبت سے محفوظ رہیں گے۔

## یاوَارِثُ

(اے ہر چیز کے مالک)

جو کوئی اولاد کی نعمت سے محروم ہو تو وہ روزانہ ایک سو مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو ان شاء اللہ تعالیٰ اولاد کی نعمت سے سرفراز ہوگا جو کوئی بکثرت پڑھنے کا معمول بنالے تو بفضل باری تعالیٰ صاحب جائیداد ہو جائے گا۔

## یامُحیِی

(اے زندگی عطا فرمانے والے)

اگر کوئی ایسی جگہ پر پھنس گیا ہو کہ جہاں پر اسے اپنی جان کا خطرہ ہو تو وہ بکثرت اس اسم مبارک کا ورد کرے ان شاءاللہ تعالیٰ کوئی آفت اور مصیبت اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکے گی اور اس کی جان سلامت رہے گی۔

## یامُذِلُّ

(اے (ظالموں کو) ذلیل کرنے والے)

جو کوئی ظالم دشمن کے شر سے اپنے آپ کو محفوظ رکھنا چاہتا ہو تو وہ ہر نماز کے

بعد 121 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے اِن شاء اللہ تعالیٰ دشمن ذلیل و خوار ہوگا اور نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## یَا وَلِیُّ

(اے دوست)

جو کوئی یہ چاہے کہ بُرے کاموں سے اس کے دل میں نفرت پیدا ہو جائے تو وہ روزانہ نمازِ عصر کے بعد 140 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو بفضل باری تعالیٰ اس کو برائیوں سے نفرت کرنے اور نیکی کی طرف راغب ہونے کی توفیق عطا ہوگی۔

## یَا مُقْتَدِرُ

(اے پوری طرح قدرت رکھنے والے)

کسی بھی مرتبہ، منصب یا اقتدار کے حصول کے لیے روزانہ توجہ و یکسوئی کے ساتھ 744 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے چالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے۔ اِن شاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## یَا مَلِیْكُ

(اے کامل اختیار رکھنے والے بادشاہ حقیقی)

رزق حلال میں زیادتی کے لیے نمازِ فجر کے بعد روزانہ ایک سو مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ اس کے ہاں کبھی رزق کی کمی نہ ہوگی۔ اگر کوئی کسی عہدہ کا خواہاں ہو تو وہ بکثرت اس پاک کا ورد کرتا رہے۔ بفضل باری تعالیٰ جلد ہی کسی اچھے عہدہ پر فائز ہوگا۔

## یَا اَوَّلُ

(اے سب سے اول)

امتحان میں کامیابی اور ہر جائز مراد کے لیے چالیس یوم تک روزانہ 68 مرتبہ یا ایک



ہی نشست میں 2760 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے اِن شاء اللہ تعالیٰ مراد پوری ہوگی۔

## یَا آخِرُ

(اے سب کے بعد بھی باقی رہنے والے)

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کا خاتمہ بالایمان ہو تو وہ روزانہ نمازِ فجر کے بعد 801 مرتبہ پڑھ لیا کرے اِن شاء اللہ تعالیٰ اس کا حشر قیامت کے دن نیک لوگوں کے ساتھ ہوگا۔

## یَا ظَاهِرُ

(اے ظاہر)

اگر کسی کی قوت بصارت میں کمی واقع ہوگئی ہو تو چالیس یوم تک روزانہ اشراق کی نماز کے بعد پانچ سو مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے اِن شاء اللہ تعالیٰ آنکھوں کی روشنی میں اضافہ ہوگا۔

## یَا بَاطِنُ

(اے نظر نہ آنے والے)

چشم خلائق میں معزز و محترم ہونے کی غرض سے ہر نماز کے بعد 62 مرتبہ پڑھے جہاں بھی جائے گا اِن شاء اللہ تعالیٰ لوگ اس کی عزت کریں گے۔

## یَا كَافِی

(اے بندوں کی ہر ضرورت کے لیے کافی)

کسی منصب کے حصول کے لیے ہر نماز کے بعد 300 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے۔ اِن شاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## یَاوَالِیُ

(اے ہر اختیار کے مالک حاکم)

روزگار کے حصول میں کامیابی اور کاروبار میں خیر و برکت کے لیے ہر نماز کے بعد 47 مرتبہ پڑھے ان شاء اللہ تعالیٰ کبھی رزق کی تنگی نہ ہوگی۔

## یَابَدِیْعُ

(اے نئے پیدا کرنے والے)

جو کوئی بکثرت پڑھنے کا معمول بنالے تو اسے عجائبات کا مشاہدہ ہوتا ہے۔ تخلیقی کام کرنے والے ہر نماز کے بعد 86 مرتبہ پڑھیں تو بفضل باری تعالیٰ انہیں اپنے کام میں ان کی خواہش کے مطابق کامیابی حاصل ہوگی۔

## یَاحَاکِمُ

(اے اپنی مخلوق پر حکومت کرنے والے)

لوگوں کے دلوں میں اپنی محبت اور عزت پیدا کرنے کی غرض سے روزانہ نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد 121 مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ لوگوں کے دلوں میں اس کی خوب عزت اور محبت پیدا ہوگی۔

## یَاعَالِمُ

(اے ہر ظاہر و پوشیدہ سے مکمل واقف)

قوتِ حافظہ کی کمزوری کی صورت میں روزانہ ہر نماز کے بعد تین سو مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ ہر چیز حافظے میں محفوظ رہے گی قوت حافظہ مضبوط ہوگی اور بھول جانے کی شکایت ختم ہو جائے گی۔



## یَاحَکَمُ

(اے فیصلہ کرنے والے حاکم مطلق)

اگر کوئی ناحق جھوٹے مقدمہ میں ملوث کر دیا گیا ہو تو عدالت سے انصاف کے حصول کی خاطر ہر نماز کے بعد 68 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے اگر 121 مرتبہ پڑھے تو بہت ہی خوب ہے ان شاء اللہ تعالیٰ مقدمے کا فیصلہ اس کے حق میں ہوگا اور منشاء کے مطابق ہوگا۔

## یَامُتَعَالِیُ

(اے بلند و برتر)

ظالم حاکم کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے باوضو حالت میں گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر اس کے سامنے جائے تو ان شاء اللہ تعالیٰ وہ اچھے طریقے سے پیش آئے گا اور جو بھی جائز کام ہوگا وہ کرنے پر آمادہ ہوگا۔

## یَاحَافِظُ

(اے آفات و بلیات سے حفاظت فرمانے والے)

سفر کی حالت میں بکثرت پڑھتے رہنے سے بفضل باری تعالیٰ سفر میں آسانی رہتی ہے اللہ رب العزت اپنی حفظ و امان میں رکھتا ہے اور مسافر جملہ آفات و بلیات سے محفوظ رہتا ہے۔

## یَارَافِعُ

(اے بلندی عطا فرمانے والے)

چشم خلائق میں معزز و مقبول ہونے کی غرض سے ہر نماز کے بعد 351 مرتبہ پڑھے ان شاء اللہ تعالیٰ لوگوں کے دلوں میں اس کی خوب عزت ہوگی اور اس کا مرتبہ لوگوں میں بلند ہوگا۔

## یَامُنْتَقِمُ

(اے انتقام لینے والے)

اگر کسی کا واسطہ ظالم دشمن سے پڑ گیا ہو دشمن نے اسے جانی و مالی نقصان پہنچایا ہو اور وہ باز نہ آتا ہو جبکہ وہ دشمن سے بدلہ لینے کی ہمت وطاقت نہ رکھتا ہو تو ہر نماز کے بعد 630 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے اِن شاء اللہ تعالیٰ دشمن نقصان اٹھائے گا۔

## یَاهَادِیُ

(اے ہدایت فرمانے والے)

جو کوئی یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ علم وفہم کی دولت عطا فرمائے اور اسے ہدایت مل جائے تو وہ ہر نماز کے بعد بیس مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے اِن شاء اللہ تعالیٰ اسے اپنے مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## یَارَءُوْفُ

(اے بہت زیادہ مہربان)

اگر کسی کی طبیعت میں بہت زیادہ غصہ ہو تو باوضو حالت میں گیارہ مرتبہ درود پاک اور گیارہ مرتبہ یہ اسم پاک پڑھ کر اس پر دم کیا جائے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ اس کا غصہ ختم ہو جائے گا اور اس کی طبیعت میں نرمی پیدا ہوگی۔

## یَانُوْرُ

(اے روشنی ونور کے سرچشمہ)

ہر نماز کے بعد 256 مرتبہ پڑھنے سے اللہ رب العزت قلب میں معرفتِ حق کا نور پیدا فرما دیتا ہے۔ قلب پاکیزہ اور منور ہو جاتا ہے۔



## یَابَرُّ

(اے بھلائی کرنے والے)

جو کوئی نشے کی بری عادت سے چھٹکارا حاصل کرنا چاہتا ہو مگر چھوڑ سکنے میں اسے مشکل پیش آتی ہو تو وہ روزانہ 202 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے اِن شاء اللہ تعالیٰ اس کو جلد اپنی بُری عادت سے چھٹکارا حاصل ہو جائے گا۔

## یَارَبُّ

(اے پرورش کرنے والے)

رزق میں وسعت اور اضافے کے لیے ہر نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ پڑھے اِن شاء اللہ تعالیٰ تنگی رزق کی شکایت ختم ہو جائے گی اللہ رب العزت رزق حلال میں برکت پیدا فرمائے گا۔

## یَااَحَدُ

(اے یکتا و بے مثل)

مشکل اور مصیبت میں مبتلا ہونے کی صورت میں ہر نماز کے بعد 300 مرتبہ پڑھے اِن شاء اللہ تعالیٰ مشکل آسان ہوگی اور مصیبت کا خاتمہ ہو جائے گا۔

## یَاصَمَدُ

(اے بے نیاز)

جو کوئی بے گناہ قید میں ہو تو وہ ہر نماز کے بعد 134 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے اِن شاء اللہ تعالیٰ جلد اس کی رہائی کے اسباب پیدا ہوں گے اگر کسی ظالم کے شکنجے میں گرفتار ہو اس کے ظلم کا شکار ہو تو چالیس یوم تک روزانہ وہ یا اس کے گھر والے 1011 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگیں اِن شاء اللہ

تعالیٰ ظالم کے ظلم سے چھٹکارا حاصل ہو جائے گا۔

## یَاقَابِضُ

(اے روک لینے والے)

ظالم دشمن پر غلبہ حاصل کرنے اور اس کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے ہر نماز کے بعد 903 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ دشمن مغلوب ہوگا اور ظالم دشمن پریشانی میں مبتلا ہو جائے گا۔

## یَابَاسِطُ

(اے رزق میں کشادگی فرمانے والے)

ہر نماز کے بعد دس مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالیا جائے تو کبھی بھی رزق کی تنگی نہ ہوگی اور بفضل باری تعالیٰ دنیا میں کسی کا محتاج نہ ہوگا۔

## یَاخَافِضُ

(اے پست کرنے والے)

دشمن کو زیر کرنے اور اس کے دل پر اپنی ہیبت طاری کرنے کی غرض سے روزانہ ایک سو مرتبہ پڑھے۔ اِن شاء اللہ تعالیٰ ظالم دشمن ذلیل و پست ہوگا۔

## یَامُعِزُّ

(اے عزت وغلبہ عطا فرمانے والے)

روزانہ نماز مغرب کے بعد 140 مرتبہ پڑھنے سے بفضل باری تعالیٰ مخلوق کی نگاہوں میں معزز ہو جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ عزت و مرتبہ عطا فرماتا ہے نماز فجر کے بعد 7 11 مرتبہ پڑھنے سے دشمن پر غلبہ حاصل ہوتا ہے۔



## یَاعَدْلُ

(اے عدل کرنے والے)

اگر کسی کو جھوٹے مقدمے میں ملوث کر دیا گیا ہو تو انصاف کے جلد حصول کی غرض سے ہر نماز کے بعد 104 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ مقدمے کا فیصلہ اس کے حق میں ہو جائے گا۔

## یَاجَلِیْلُ

(اے بہت زیادہ بزرگی والے)

چشم خلائق میں معزز و محترم ہونے کی غرض سے روزانہ 73 مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ بے چینی اور پریشانی کے خاتمہ کے لیے روزانہ نماز فجر کے بعد 73 مرتبہ پڑھے اکیس یوم کے اندر اندر سکون قلبی حاصل ہوگا۔

## یَابَاعِثُ

(اے مردوں کو زندہ اٹھانے والے)

جو کوئی روزانہ نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں سونے سے قبل بستر پر لیٹ کر دایاں ہاتھ سینے پر رکھے اور ایک سو مرتبہ یہ اسم پڑھے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ اس کا مُردہ قلب زندہ ہو جائے گا اور اللہ رب العزت علم لدنی سے نوازے گا۔

## یَامُحْصِیُ

(اے ہر چیز کا علم وحساب رکھنے والے)

جس کی یادداشت بہت زیادہ کمزور ہو تو روزانہ باوضو حالت میں 148 مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے اِن شاء اللہ تعالیٰ نسیان کا عارضہ ختم ہو جائے گا۔

## یَامُبْدِئُ

(اے کائنات کی ابتداء کرنے والے)

اگر کوئی نیا کاروبار شروع کر رہا ہو تو وہ پہلے دن باوضو حالت میں ہر نماز کے بعد 47 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ کاروبار میں برکت پیدا ہوگی اور اللہ رب العزت اپنا خصوصی فضل وکرم نازل فرمائے گا۔

## یَامُعِیْدُ

(اے دوبارہ پیدا کرنے والے)

اگر کسی کے گھر کا کوئی فرد گم ہوگیا ہو یا کوئی چیز گم ہوگئی ہو تو وہ نصف شب کے وقت ستر مرتبہ یہ اسم پڑھ کر گھر کے چاروں کونوں میں دم کرے پھر دعا مانگے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ چند یوم کے اس عمل سے وہ غائب واپس آجائے گا یا اس کے بارے میں خبر مل جائے گی۔

## یَامُمِیْتُ

(اے موت دینے والے)

اپنے نفس امارہ پر قابو پانے کے لیے رات کو سونے کے لیے باوضو حالت میں بستر پر لیٹے اور اپنے سینے پر ہاتھ رکھ کر بکثرت یہ اسم پاک پڑھے حتیٰ کہ سو جائے اِن شاء اللہ تعالیٰ اس کا نفس مطیع ہوگا۔

## یَاوَاجِدُ

(اے پالنے والے)

دل سے فاسد خیالات دور کرنے کی غرض سے کھانا کھاتے وقت ہر لقمہ یہ اسم پاک پڑھ کر کھایا جائے تو اس کی برکت سے قلب میں نورانیت پیدا ہوتی ہے اور دل مین پاکیزہ



جذبات وخیالات جنم لیتے ہیں۔

## یَامَاجِدُ

(اے بزرگی والے)

ہر نماز کے بعد کثرت سے پڑھے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ عزت ومرتبہ عطا ہوگا اللہ تعالیٰ بزرگی اور فضیلت سے نوازتا ہے چشم خلائق میں معزز ومحترم بنا دیتا ہے۔

## یَامُقَدِّمُ

(اے پہلے سے موجود)

جو کوئی روزانہ نماز فجر کے بعد 184 مرتبہ پڑھ لیا کرے تو وہ بفضل باری تعالیٰ ہر جائز کام میں کامیاب ہوگا۔لوگوں میں منفرد اور ممتاز حیثیت کا حامل ہوگا اور مقدم سمجھا جائے گا۔

## یَامُؤَخِّرُ

(اے پچھلے)

اگر کسی کو اپنے عہدہ سے برطرفی یا معطلی کا خطرہ پیدا ہوگیا ہو بشرطیکہ وہ حق پر ہو تو وہ چالیس یوم تک روزانہ نماز فجر یا نماز عشاء کے بعد 841 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ اپنے عہدے پر قائم رہے گا۔

## یَامُنْعِمُ

(اے نعمت عطا فرمانے والے)

رزق حلال میں اضافے اور اولاد کی نعمت کے حصول کی غرض سے ہر نماز کے بعد 200 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو اِن شاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## یامُقسِطُ

(اے انصاف کرنے والے)

اگر کسی کا دفتر میں ترقی کرنے کا حق بنتا ہو مگر اس کی جگہ پر کسی جونیئر کو ترقی دیے جانے کا امکان ہو تو چاہیے کہ ہر نماز کے بعد 209 مرتبہ یہ اسم پاک پڑھ کر دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ عہدہ پر اس کی ترقی ہو جائے گی۔

## یامَانِعُ

(اے منع کرنے والے)

دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے سات یوم تک روزانہ نماز فجر یا نماز عشاء کے بعد 161 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ میاں بیوی میں ناچاقی کی صورت خاوند یا بیوی دونوں میں کوئی بھی نماز عشاء کے بعد 161 مرتبہ پڑھے ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی ناچاقی دور ہو جائے گی۔

## یامُعْطِی

(اے عطا فرمانے والے)

روزگار کے حصول کی غرض سے ہر نماز کے بعد 129 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے۔ روزانہ ایک ہزار مرتبہ توجہ و یکسوئی کے ساتھ پڑھے تو بفضل باری تعالیٰ دنیا میں کسی کی محتاجی نہ ہو گی۔ اللہ رب العزت غیب سے مدد فرمائے گا۔

## یاضَآرُّ

(اے ضرر پہنچانے پر قدرت رکھنے والے)

جو کوئی روزانہ باوضو حالت میں 1001 مرتبہ پڑھے تو اسے دشمن کسی طرح کا نقصان



نہ پہنچا سکے گا بفضل باری تعالیٰ ہر قسم کی پریشانی سے محفوظ رہے گا اللہ تعالیٰ اپنی حفظ وامان میں رکھے گا۔

## یانَافِعُ

(اے نفع دینے والے)

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے رزق حلال میں خوب اضافہ ہو اور جو کاروبار وہ کر رہا ہے اس میں نفع حاصل ہو تو وہ ہر نماز کے بعد 201 مرتبہ پڑھ لیا کرے۔

## یابَاقِیُ

(اے ہمیشہ موجود رہنے والے)

اگر کوئی حاکم ہر نماز کے بعد 300 مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لے تو وہ چشم خلائق میں مقبول و معزز ہو گا اور حکومت کے معاملات میں کامیابی و کامرانی حاصل ہو گی۔

## یاصَبُوْرُ

(اے بہت درگزر فرما کر مہلت دینے والے)

جو ہر نماز کے بعد 298 مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لے تو ان شاء اللہ تعالیٰ اسے قلبی سکون عطا ہو گا اور اللہ رب العزت اسے ہر مصیبت و مشکل سے محفوظ رکھے گا اس میں صبر و تحمل کی صفات کی زیادتی فرمائے گا۔

## یارَشِیْدُ

(اے صحیح راستے کی ہدایت دینے والے)

اگر کسی کو بیکار رہنے کی عادت پڑ گئی ہو کام کاج سے جی چراتا ہو یا کوئی طالب علم پڑھائی کی طرف دھیان نہ دیتا ہو تو گھر کا کوئی فرد روزانہ ایک سو مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کیا کرے

توان شاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## یَامُغْنِیُ

(اے غنی کرنے والے)

رزق کی فراوانی کے لیے روزانہ چالیس یوم تک بلاناغہ نماز فجر کے بعد 1100 مرتبہ پڑھے۔ جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے گھر میں کبھی رزق کی تنگی نہ ہو تو وہ اپنے گھر میں باقاعدہ اہتمام کے ساتھ ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ یَا غنی المغنی اس طرح پڑھوائے کہ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک بھی پڑھا جائے۔

## یَامَالِكَ الْمُلْكُ

(اے بادشاہت کے دائمی مالک)

جو کوئی ملازمت میں ترقی، کسی عہدہ یا اقتدار کے حصول کی غرض سے روزانہ 212 مرتبہ پڑھے تو جلد اس کی مراد پوری ہوگی اگر کسی خاص حاجت کی غرض ہو تو ہر نماز کے بعد 181 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگنے سے ان شاء اللہ تعالیٰ مراد پوری ہوتی ہے۔

## یَاذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام

(اے جلال وعظمت اور بزرگی والے)

ہر نماز کے بعد سجدہ ریز ہو کر دس مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ ہر جائز کام میں جلد کامیابی عطا فرماتا ہے۔ بلند مرتبہ کے حصول کے لیے ہر نماز کے بعد 300 مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے تو ان شاء اللہ تعالیٰ دعا مقبول ہوگی اور چشم خلائق میں معزز ہوگا۔

......☆☆☆......



## جادو کے اثرات کا خاتمہ

جو جادو کے اثرات کے باعث بیماری میں مبتلا ہو گیا ہو تو اس کے لیے ذیل کے کلمات نہایت پُراثر اور فوری شفا کا باعث ہیں۔ حدیث پاک میں آتا ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جادو وغیرہ کے امراض میں صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو ان کلمات سے دم کیا کرتے تھے۔

"اَللّٰھُمَّ رَبَّ النَّاسِ اَذْھِبِ الْبَاْسَ اِشْفِ اَنْتَ الشَّافِیْ لَاشِفَاءَ اِلَّا شِفَاءُكَ شِفَاءً لَایُغَادِرُ سَقَمًا"

"اے اللہ! اے لوگوں کے پالنہار! بیماری دور فرمادے، شفا عطا فرما کہ تو ہی شفا دینے والا ہے تیری شفا کے سوا کوئی شفا نہیں ہے، الٰہی ایسی شفا عطا فرمادے کہ بیماری رہ ہی نہ جائے۔"
(صحیح بخاری)

## گھر میں سکون کے لیے

اکثر گھروں میں بلاوجہ لڑائی جھگڑے کے باعث ماحول کشیدہ رہتا ہے ہر وقت پریشانی سر پر سوار رہتی ہے چنانچہ جو اپنے گھریلو حالات کی وجہ سے بہت زیادہ پریشان ہو اور پریشانی کسی طرح رفع نہ ہوتی ہو تو وہ ہر نماز کے بعد نہایت توجہ ویکسوئی سے اکیس مرتبہ یہ پڑھے۔

رَبِّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ اَنْ اَسْئَلَكَ مَالَیْسَ لِیْ بِهٖ عِلْمٌ وَّاِلَّا تَغْفِرْلِیْ وَتَرْحَمْنِیْ اَکُنْ مِّنَ الْخٰسِرِیْنَ۔

ان شاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی اس کی پریشانی ختم ہو جائے گی۔ اللہ رب العزت اس کے لیے ایسے اسباب پیدا فرمادے گا کہ اس کے گھر کے حالات بھی ٹھیک ہو جائیں گے اور اسے سکون واطمینان حاصل ہوگا۔ نہایت مجرب وآزمودہ ہے۔

# رزق میں اضافے کے لیے

اس ضمن میں حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ سیدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا،

''جو کوئی پابندی سے استغفار کرتا رہتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے لیے ہر تنگی سے نکلنے کا راستہ بنا دیتا ہے ہر غم سے اسے نجات عطا فرماتا ہے اور اسے ایسی جگہ سے رزق عطا فرماتا ہے جہاں سے اس کو گمان بھی نہیں ہوتا۔'' (ابوداؤد)

# شیطان کے غلبہ سے بچاؤ کے لیے

جو کوئی شیطان کے غلبہ کا اکثر شکار ہو جاتا ہو اور چاہتا ہو کہ شیطان اس پر قابو نہ پا سکے تو اسے چاہیے کہ وہ بکثرت ذیل میں دیے ہوئے کلمات پڑھا کرے کیونکہ ان کلمات کو پڑھنے سے شیطان دور ہوتا ہے اور اس کا وار ناکام ہو جاتا ہے۔

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ ایک دیہات کے رہنے والے شخص نے رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ مجھے کوئی ایسا کام سکھا دیجئے جس کو میں پڑھتا رہوں۔ حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا یہ کہا کرو۔

لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ اَللّٰهُ اَكْبَرُ كَبِيْرًا وَّالْحَمْدُ لِلّٰهِ كَثِيْرًا وَّسُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ، لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ۔

(مسلم شریف)

# بخار کا شافی علاج

کتب قدیم میں تحریر ہے کہ فقیہ احمد مازنی کو بخار شدید لاحق ہوا انہوں نے اپنے استاد



حضرت عمرو بن سعید سے کہ ان کے گھر میں تشریف لائے تھے حال بیان کیا انہوں نے ایک تعویذ لکھ دیا اور کہا کہ کھول کر مت دیکھو۔ کہتے ہیں کہ میں نے وہ تعویذ باندھا فوراً میرا بخار جاتا رہا۔ اس کے بعد میں نے تعویذ کھول کر دیکھا اس میں لکھا تھا ''بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ''۔ میرے دل میں کچھ آیا یعنی کہ میں سمجھا تھا کہ کچھ عجیب وغریب نئی دعا ہوگی۔ بسم اللہ کو بسبب کثرت استعمال کے اتنا نہ سمجھا کہ اس سے ایسا عجیب اثر ظاہر ہو۔ پھر مجھے بخار آیا اور تعویذ نے اثر نہ کیا۔ میں حضرت استاد کے پاس گیا اور حال بیان کیا۔ انہوں نے فرمایا کہ تم نے تعویذ کھول کے دیکھا ہوگا۔ میں نے کہا ہاں۔ انہوں نے اور تعویذ لکھ دیا اور اپنے ہاتھ سے میرے بازو پر باندھ دیا اور کہا کہ اس تعویذ کو مت دیکھنا۔ میرا بخار اسی وقت جاتا رہا۔ چند روز کے بعد میں نے اس کو بھی کھول کے دیکھا۔ اس میں بھی سوائے بسم اللہ کے کچھ نہ لکھا تھا۔ پھر مجھے بخار آیا اور تعویذ نے نفع نہ کیا میں نے حضرت استاد کے حضور عرض کی کہ میں نے توبہ کی پھر ایسا کام نہ کروں گا اور مجھے تعویذ لکھ دیجئے۔ حضرت نے اور تعویذ لکھ کے باندھ دیا۔ اور بخار فوراً جاتا رہا۔ پھر میں نے اس تعویذ کو ایک برس کے بعد کھول کر دیکھا تو اس میں بھی بسم اللہ ہی کو دیکھا تب اللہ تعالیٰ کے نام کی عظمت میرے دل میں قرار واقعی آئی اور میں نے اللہ تعالیٰ کے نام کی بزرگی کا اقرار کیا۔

# آسیب سے محفوظ رہے

جو کوئی ہر نماز کے بعد تین مرتبہ یہ پڑھنے کا معمول بنا لے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

بِسْمِ اللّٰهِ الْخَالِقِ الْاَكْبَرِ حِرْزًا مِّمَّا اَخَافُ وَاَحْذَرُ لَا قُدْرَةَ لِلْمَخْلُوْقِ مَعَ الْخَالِقِ كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا وَّحَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ۔

پڑھنے کے بعد اپنے اوپر دم کیا کرے تو ان شاء اللہ تعالیٰ آسیب سے محفوظ رہے گا۔

# تسخیر خلائق کے لیے

کسی کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنے اور قلوب کو تسخیر کرنے کی غرض سے یا اگر کسی کا خاوند ناراض ہے یا کسی کی بیوی چڑچڑا مزاج رکھتی ہے۔ میاں بیوی میں کشیدگی رہتی ہے تو چالیس یوم تک روزانہ نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے 114 مرتبہ یہ پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الْوَاسِعُ جَلَّ جَلَالُهُ

پڑھنے کے بعد جس کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنا مقصود ہے اس کا تصور کر کے پھونک مارے اگر عورت یہ وظیفہ کرے تو وہ ناغہ کے دن شمار کر کے بعد میں پورا کر لے اِن شاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی تسخیر خلائق کے لیے یہ مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

# پیشاب میں رکاوٹ کے لیے

جس کو پیشاب میں رکاوٹ کی شکایت لاحق ہوگئی ہو پیشاب قطرہ قطرہ آتا ہو اور تکلیف محسوس ہوتی ہو تو روزانہ نماز فجر کی ادائیگی کے بعد طلوع آفتاب سے قبل اور نماز مغرب کے وقت اکیس مرتبہ یہ پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔

پڑھنے کے بعد پیٹ پر دم کرے جب تک مکمل طور پر آرام نہ آجائے روزانہ اسی طرح کرے اِن شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی افاقہ محسوس ہوگا۔ اللہ رب العزت شفائے کاملہ عطا فرمائے گا۔

# جگر اور گردوں کی بیماری

جگر اور گردوں کے مرض میں یا جگر اور گردوں کی خرابی کے باعث جسم پر ورم کی شکایت ہوگئی ہو تو باوضو حالت میں ایک پلیٹ پر یہ لکھے۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○ كَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا لِّكَلِمٰتِ رَبِّيْ

صبح نہار منہ روزانہ پانی سے دھو کر پیا کرے علاوہ ازیں ایک سفید کاغذ پر لکھ کر تعویذ بنائے اور اپنے بازو پر باندھے اگر عورت ہے تو وہ گلے میں ڈالے بفضل باری تعالیٰ شفائے کاملہ حاصل ہوگی۔

# مشکل اور مصیبت سے خلاصی

اگر کسی پر کوئی ایسی ناگہانی مصیبت نازل ہوگئی ہو کہ جس سے چھٹکارے کی کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو یا کوئی ایسی صورت حال پیدا ہوگئی ہو کہ جس سے اسے معلوم ہوتا ہو کہ کوئی اس کو کسی جھوٹے مقدمے میں ملوث کرنے کی کوشش میں مصروف ہے تو چاہیے کہ اُس کے گھر کے چند افراد یا اس کے چند خیرخواہ ہمدرد احباب باوضو حالت میں مل کر ایک جگہ پر بیٹھیں اور ایک ہی بیٹھک میں اکیس ہزار مرتبہ آیۂ کریمہ

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ۔

پڑھیں۔ اس کے بعد بارگاہِ الٰہی میں اجتماعی دُعا مانگیں سات یوم تک بلاناغہ روزانہ یہ عمل کیا جائے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ہر طرح کی مصیبت دُور ہو جائے گی اور جو کوئی بھی مخالف ہے کچھ نہ بگاڑ سکے گا پریشانی اور مصیبت سے چھٹکارا مل جائے گا۔

# یادداشت کی کمزوری کے لیے

جو کوئی مرض نسیان میں مبتلا ہو کوئی بھی بات زیادہ دیر تک یاد نہ رکھتا ہو تو اس کے لیے "تنویر الاسماء" کے مصنف تحریر فرماتے ہیں کہ بدھ کے دن وہ شخص روزہ رکھے اور باوضو حالت میں چینی کے پیالے پر لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لکھ کر بارش کے پانی یا چشمہ کے پانی سے دھو کر روزہ افطار کرے انشاء اللہ مرضِ نسیان ختم ہو جائے گا جو کچھ بھی یاد کرے گا کبھی نہ بھولے گا اس کے حافظے میں محفوظ ہو جائے گا علاوہ ازیں اگر سحر زدہ کو پلائے تو سحر کا اثر دُور ہو۔

## ہذیانی حالت کا خاتمہ

جو کوئی بلڈ پریشر یا کسی دماغی خرابی کی وجہ سے واہی تباہی بکتا رہتا ہو کبھی کبھار شدید غصے میں کسی کو بھی خاطر میں نہ لاتا ہو تو چاہیے کہ سورۂ بقرہ کی ذیل میں دی ہوئی آیت مبارکہ باوضو حالت میں سات مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کیا جائے۔ مریض کی حالت نارمل ہو جائے گی اس کی ہذیانی کیفیت ختم ہو جائے گی، اگر سورۂ بقرہ پڑھ کر پہلے سے پانی پر دم کر کے رکھ لی جائے اور بوقت ضرورت مریض کو یہ پانی پلایا جائے تو مریض کو فوری طور پر افاقہ ہوگا نہایت مجرب و آزمودہ ہے۔ سورۂ بقرہ کی آیت مبارکہ یہ ہے

لَا یُؤَاخِذُکُمُ اللّٰہُ بِاللَّغْوِ فِیْٓ اَیْمَانِکُمْ وَلٰکِنْ یُّؤَاخِذُکُمْ بِمَا کَسَبَتْ قُلُوْبُکُمْ ط وَاللّٰہُ غَفُوْرٌ حَلِیْمٌ o

## قلبی سکون کے لیے

سکون قلبی ایک بہت بڑی دولت ہے۔ چنانچہ اگر کسی کو کوئی ایسا صدمہ پہنچا ہو کہ جس کا غم اس کے قلب سے دُور نہ ہوتا ہو یا کوئی ناگہانی صدمہ ہو جائے تو اس غم کو دُور کرنے اور قلبی سکون حاصل کرنے کی غرض سے امام ترمذی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی ہے کہ وہ فرماتے ہیں کہ جب کبھی حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو کوئی امر غمگین کرتا تو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یہ دُعا فرماتے،

یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ

## ہر مرض میں فائدہ

ہر مرض کے لیے یہ آیت کریمہ پڑھنا انتہائی نافع ہے حضرت سعد بن مالک رضی اللہ ...الیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے آیت کریمہ



لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

کے بارے میں ارشاد فرمایا ہے کہ جو مومن اس آیت کریمہ کو اپنی بیماری میں چالیس مرتبہ پڑھے اور (اگر) وہ (بیماری کی حالت میں) مر جائے تو اس کو شہید کا اجر ملتا ہے اگر تندرست ہو گیا تو اس کے تمام گناہ بخش دیئے جاتے ہیں۔ (حاکم)

## مصیبت دور ہو جائے

امام ابن السنی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ نے حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے یہ روایت بیان کی ہے کہ وہ فرماتے ہیں کہ میں حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پاس موجود تھا آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ارشاد فرماتے تھے کہ،

''بے شک میں ایک ایسا کلمہ جانتا ہوں کہ اگر کوئی مصیبت زدہ شخص اُسے کہے تو اس کو مصیبت دُور ہو جائے گی وہ کلمہ میرے بھائی حضرت یونس علیہ السلام کا ہے۔

''فَنَادٰی فِی الظُّلُمَاتِ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ''

## درد کا شافی علاج

درد کے عارضہ کی صورت میں نماز فجر، نماز ظہر اور نماز مغرب کے بعد باوضو حالت میں اکیس مرتبہ رَبُّ الْمَشْرِقَیْنِ وَرَبُّ الْمَغْرِبَیْنِ o پڑھ کر جسم کے متاثر حصہ پر دم کرے جب تک مکمل آرام نہ آجائے روزانہ بلاناغہ یہ عمل کرے ان شاء اللہ تعالیٰ جلد شفائے کاملہ حاصل ہوگی۔

## پیچش کے لیے

پیچش کے مرض میں مبتلا ہونے کی صورت میں نمازِ فجر کے بعد سورج طلوع ہونے سے قبل باوضو حالت میں تین مرتبہ یہ پڑھے۔بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ○اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُلِّ شَيۡءٍ عَلِيۡمًا۔ ایک کپ پانی پر دم کر کے نہار منہ پی لے۔ان شاءاللہ تعالیٰ چند دنوں کے عمل سے افاقہ ہوگا مگر چالیس یوم تک روزانہ اسی طرح دم کیا ہوا پانی پیئے بفضل باری تعالیٰ مکمل طور پر آرام آجائے گا۔

## عہدہ ومرتبہ کے لیے

جو کوئی کسی حکومتی منصب کے حصول کا خواہاں ہو اور اس کوشش میں ہو کہ اسے حکمرانی حاصل ہوجائے تو اُسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کی ادائیگی کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے،

وَاللّٰهُ يُؤۡتِىۡ مُلۡكَهٗ مَنۡ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيۡمٌ ۔

(آیت نمبر 247)

پھر جب مقررہ تعداد کے مطابق پڑھ لے تو بارگاہ الٰہی میں عاجزی وانکساری کے ساتھ اپنے مقصد کے حصول کے لیے دُعا مانگے۔ان شاءاللہ تعالیٰ اس کی دُعا بارگاہ الٰہی میں قبولیت کا شرف حاصل کرے گی اور بہت جلد اسے مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## غصے اور ڈپریشن کا علاج

جس کو ہر وقت غصہ چڑھا رہتا ہو جس کے باعث وہ ڈپریشن کا شکار ہوجاتا ہو اپنے غصے پر قابو پانے میں مشکل پیش آتی ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد یہ کلمات پڑھ کر اپنے قلب پر دم کیا کرے یہ کلمات ہاتھ اُٹھا کر دعائیہ انداز میں پڑھے۔ان شاءاللہ تعالیٰ اس کے دل سے غصہ



نکل جائے گا۔

اَللّٰهُمَّ رَبَّ النَّبِيِّ مُحَمَّدٍ اِغۡفِرۡلِيۡ ذَنۡبِيۡ وَاذۡهِبۡ غَيۡظَ قَلۡبِيۡ وَاَجِرۡنِيۡ مِنۡ مُضِلَّاتِ الۡفِتَنِ مَا اَحۡيَيۡتَنَا۔

یہ نہایت مجرب وآزمودہ عمل ہے اس کے بارے میں امام احمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنی مسند میں روایت کیا ہے کہ حضرت اُم سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے عرض کی کہ یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! آپ مجھے کوئی ایسی دُعا بتا دیجئے کہ جو میں مانگا کروں اس پر حضور سرکارِ دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مذکورہ بالا دعائیہ کلمات بتائے اور ارشاد فرمایا کہ ان کو پڑھتی رہا کرو۔

## اللہ تعالیٰ اپنی حفظ وامان میں رکھے

اس ضمن میں ترمذی شریف کی حدیث پاک ہے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ سیدنا رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا، جو کوئی نئے کپڑے پہنے اور اگر وہ استطاعت رکھتا ہو تو اپنا پرانا لباس کسی مستحق کو خیرات کردے اور نئے کپڑے پہنتے ہوئے یہ کلمات پڑھے۔

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ الَّذِيۡ كَسَانِيۡ مَآ اُوَارِيۡ بِهٖ عَوۡرَتِيۡ وَاَتَجَمَّلُ بِهٖ فِيۡ حَيَاتِيۡ۔

ان کو پڑھنے سے اللہ تعالیٰ اس کی زندگی میں بھی اور موت کے بعد بھی اپنی حفاظت اور پناہ میں رکھے گا۔

## گردوں کی بیماری کا شافی علاج

اگر گردوں کی بیماری کے باعث پیشاب بند ہوجانے کی شکایت لاحق ہوگئی ہو تو اس کے لیے ذیل میں دیئے ہوئے دعائیہ کلمات ہر نماز کے بعد بکثرت پڑھا کرے ان کلمات کے بارے میں ابوداؤد کی حدیث پاک ہے کہ حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک شخص رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور پیشاب بند ہوجانے کی

شکایت کی آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا اس کو پڑھا کرو۔

رَبَّنَا اَنْتَ الَّذِیْ فِی السَّمَآءِ تَقَدَّسَ اِسْمُكَ اَمْرُكَ فِی السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ كَمَا اَنَّ رَحْمَتَكَ فِی السَّمَآءِ فَاجْعَلْ رَحْمَتَكَ فِی الْاَرْضِ وَاغْفِرْلَنَا حُوْبَنَا وَخَطَایَانَا اَنْتَ رَبُّ الطَّیِّبِیْنَ فَاَنْزِلْ شِفَآءً مِّنْ شِفَآءِكَ وَرَحْمَةً مِّنْ رَّحْمَتِكَ عَلٰی هٰذَا الْوَجْعِ۔

## بُرے ہمسائے کے شر سے بچاؤ کے لیے

اگر کسی کا ہمسایہ اچھا نہ ہو اُس کی طرف سے نقصان پہنچائے جانے کا خطرہ ہو وہ بات کرتے ہوئے بالکل لحاظ نہ کرتا ہو تو ایسے ہمسائے کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے چاہیے کہ یہ دعائیہ کلمات پڑھتا رہا کرے اِن شاءاللہ تعالیٰ وہ بُرے ہمسائے کے شر سے بچا رہے گا۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ جَارِ السُّوْءِ فِیْ دَارِ الْمُقَامَةِ فَاِنَّ جَارَ الْبَادِیَةِ یَتَحَوَّلُ۔

ان کلمات کے بارے میں نسائی کی حدیث پاک ہے کہ سیدنا رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ تم بُرے ہمسائے سے اللہ تعالیٰ کی پناہ طلب کرتے رہو اور اس کو پڑھا کرو۔

## اللہ کے نام سے ہر مقصد میں کامیابی

بسم اللہ شریف کے فوائد لاتعداد ہیں انسان کی مجال نہیں کہ اس کے تمام و کمال فوائد بیان کر سکے بعض محققین نے اس کے فوائد بیان کرتے ہوئے ایک مستند روایت قلم بند کی ہے۔ جس سے اس کی عظمت و بزرگی کا اظہار ہوتا ہے۔

مروی ہے کہ اول شئے حضرت آدم علیہ السلام پر جو نازل ہوئی وہ بسم اللہ شریف ہی تھی اور اُسے ہی وہ تلاوت کرتے تھے جس کی وجہ سے اُن کی غلطی معاف کر دی گئی اس کے بعد بسم اللہ



شریف کو اٹھا لیا گیا۔

اس کے بعد حضرت نوح علیہ السلام پر نازل ہوئی چنانچہ جس وقت حضرت نوح علیہ السلام سفینے میں تھے تو بسم اللہ ہی کی تلاوت کرتے تھے اور اسی کی برکت سے ان کی کشتی جُودی پہاڑ پر ٹھہر گئی تھی اس کے بعد بسم اللہ شریف اٹھائی گئی۔

بعد ازاں حضرت ابراہیم علیہ السلام پر نازل ہوئی جس کی برکت سے آگ گلزار بن گئی۔ بسم اللہ شریف کو پھر اٹھا لایا گیا۔

اس کے بعد حضرت موسیٰ علیہ السلام پر نازل کی گئی جس کی برکت سے انہوں نے فرعون اور اس کے لشکر پر غلبہ پایا۔ اور دریائے نیل میں راستہ بنایا مگر اب بھی بسم اللہ شریف کو اٹھا لایا گیا۔

اور پھر حضرت سلیمان علیہ السلام پر نازل کی گئی جس کی تاثیر سے تمام جن وانس وحوش و طیور کو اُن کے تابع فرمان بنا دیا اور وہ جس وقت جس چیز پر بسم اللہ شریف پڑھ کر پھونک دیتے تھے۔ اُن کی تابعدار ہو جاتی تھی بعد ازاں بسم اللہ شریف کو پھر اٹھا لایا گیا۔

اس کے بعد حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر نازل کی جس کی برکت سے وہ مردے تک زندہ کر دیتے تھے مگر اب پھر اٹھالی گئی۔ آخر میں ہمارے نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام پر نازل کی گئی اور اس کی برکت سے اسلام کو فتح عظیم حاصل ہوئی۔

اس روایت سے بسم اللہ شریف کی بزرگی اور عظمت نمایاں ہے اس لیے اس کا ورد خدائے قدوس کے فضل سے کبھی ناکام نہیں رہ سکتا۔ میرا عقیدہ ہے کہ بندۂ مومن جس شئے پر بسم اللہ شریف پڑھے گا اس میں برکت ہوگی اور جس مطلب کے لیے پڑھے گا وہ بر آئے گا ذیل میں بسم اللہ شریف کے خواص برائے افادہ خلائق درج ہیں۔

1۔ جو انسان سوتے وقت 21 مرتبہ بسم اللہ شریف کو پڑھے گا تو حق سبحانہ تعالیٰ اس رات شیطان اور ہر بلا سے محفوظ رکھے گا۔

2۔ اگر کسی ظالم کے روبرو پچاس مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھ کر جائے تو وہ عاجز ہو کر نیک سلوک کرے گا۔

3۔ اگر ایک کوزۂ آب پر سات سو چھیاسی مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھی جائے تو محبت میں

اضافہ ہوجائے گا اور اگر یہی پانی کسی کند ذہن کو پلادیا جائے تو اس کا حافظہ قوی ہوجائے سات روز ایسا ہی کرے۔ خدا نے چاہا ایسا حافظہ ہوجائے گا کہ جو سنے گا وہ یاد رکھے گا۔

4۔ اگر بسم اللہ شریف 61 بار لکھی جائے اور جس عورت کی اولاد زندہ نہ رہتی ہو وہ عورت اس پرچہ کو بطور تعویذ رکھے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کی اولاد زندہ رہے گی۔

5۔ اگر کسی کو کوئی حاجت پیش آئے تو بارہ ہزار مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھے مگر ہزار کی تعداد کے بعد دو رکعت نفل ادا کرے اور صلوٰۃ اور درودوں کی نبی برحق پر پنچھاور کرے اور حق تعالیٰ سے اپنی حاجت مانگے تو انشاء اللہ تعالیٰ بطفیل حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حاجت فوراً پوری ہوجائے گی۔

## روزگار میں اضافے کے لیے مجرب وآزمودہ عمل

قرآن پاک میں نواں پارہ اس آیت پر ختم ہوا ہے۔ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ مَوْلٰىكُمْ ط نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ ط اس آیت پاک کو قرآن میں نویں پارے کے ختم پر دیکھ کر خوب یاد کرلیجئے۔ پھر اس آیت پاک کے بعد یہ عبارت زیادہ کریں۔ بَلٰى اَنْتَ مَوْلَائِيْ وَاَنَا الْفَقِيْرُ۔

اب اس آیت پاک کو معہ اس عبارت کے یاد کرلو یہ عمل پورا ہوا اب ترکیب اس کی یہ ہے کہ دن رات میں جو فرصت کا وقت ہو مقرر کریں مگر جو وقت مقرر کریں روزانہ اسی وقت پڑھا کریں دس پانچ منٹ کی دیری یا جلدی سے کوئی نقصان نہیں ہے۔ اس عمل میں کوئی پرہیز کرنا ضروری نہیں۔

عمل کے اول وآخر میں تین تین مرتبہ درود شریف جو یاد ہو پڑھا کریں اور یہ عمل خلوص قلب سے تین سو تیرہ مرتبہ روزانہ پڑھا کریں درود شریف ختم کرنے کے بعد دعا کریں کہ الٰہی اپنے پاک کلام کے صدقے میں میرے روزگار میں غیب سے ترقی عطا فرما صرف اکیس دن کا عمل ہے اور اگر فائدہ دیکھیں اور زیادہ ترقی چاہیں تو چالیس دن پورے یہ عمل کریں بحکم خدا اس



عمل سے روزی و روزگار میں ترقی ہوگی۔ یہ عمل ترقی روزگار کے واسطے تو خاص ہے مگر دوسرے مقاصد کے واسطے بھی کرسکتے ہیں مگر جس مقصد کے واسطے یہ عمل کریں اس واسطے عمل کے آخر میں دعا کریں اور شروع دن سے آخر دن تک اس کی ہی نیت ہو مثلاً ملازمت کے واسطے ادائیگی قرض کے واسطے مقدمہ میں کامیابی کے واسطے بشرطیکہ مقدمہ میں آپ کی طرف حق ہو بیاہ شادی کے لیے بھی یہ عمل کیا جاسکتا ہے بشرطیکہ جائز صورت ہو۔

## ہر بیماری سے نجات

خدا نہ کرے آپ خود بیمار ہیں یا کوئی دوسرا بیمار ہے۔ بیماری سخت ہے یا خطرہ ہے تو صبح و شام یہ آیت شریف مع بسم اللہ 21 مرتبہ پڑھ کر اور پانی پر پھونک کر تھوڑا پی لیں یا کسی دوسرے پر کر رہے ہیں تو اس کو پلادیں اور تھوڑا پانی منہ پر مل دیا کریں صبح وشام دونوں وقت ایسا ہی کیا کریں خدا چاہے تو ایک ہفتے میں صحت ہوگی اگر نہ ہو تو کلی صحت حاصل ہونے تک عمل جاری رکھا جائے انشاء اللہ تعالیٰ جلد از جلد صحت حاصل ہوگی آیت پاک یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔

اگر کوئی صاحب پڑھ نہ سکیں تو کاغذ پر آیت شریف زعفران یا ہلدی پیس کر اس سے لکھ کر پانی میں دھو کر پلادیا کریں بحکم خدا صحت ہوگی۔

## ولی مراد پوری ہو

حضرت رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے روایت ہے کہ جو کوئی صبح کو فجر کی نماز کے بعد سو مرتبہ نہایت توجہ سے اس دعا کو پڑھے گا ایک ہفتہ میں اپنی دلی مراد پوری ہوگی۔ اگر اس ہفتے میں اس کی مراد پوری نہ ہو تو اپنی خطا تصور کرے یعنی کوئی قصور یا گناہ اس سے سرزد ہوا یا تلاوت و طہارت میں فرق ہوا اعتقاد درست رکھنا شرط ہے دعائے معظم یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمُ یَاقَدِیْمُ یَادَائِمُ یَا قَائِمُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَا فَرْدُیَا وِتْرُیَا اَحَدُیَا صَمَدُ یَامَنْ اِلَیْهِ الْمَصِیْرُ یَامَنْ لَّمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ ط۔

## مشکل میں آسانی کے لیے مجرب و آزمودہ عمل

جب کوئی عمل کامیاب ثابت نہ ہو اور کوئی سخت ترین مشکل آ پڑے تو سورۃ الحمد شریف کی تلاوت بترکیب ذیل کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس مہم میں کامیابی ہوگی۔

ترکیب: نماز فجر کی سنتیں ادا کر کے اسی مقام پر جہاں سنتیں پڑھی ہیں بیٹھ کر سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) کو چار مرتبہ تلاوت کریں اور اپنے مقصد کو سامنے رکھیں اور جب تک اپنے مقصد میں خاطر خواہ کامیابی نہ ہو جائے تلاوت عمل شریف کو جاری رکھیں استقلال کی دلیل کامیابی ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِیْعِ الْعَلِیْمِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ط بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ لفظ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کو مکرر کہے اور جو مقصد دلی ہو اس کا تصور کر کے باقی الحمد کو تمام کرے اور جب آمین پر پہنچے تین بار کہے اس کے بعد اپنے مقصد کے لیے بارگاہ ایزدی میں دعا کرے۔

مندرجہ بالا عمل کم از کم سات روز بلا ناغہ پڑھا جائے اگر خدانخواستہ اس مدت میں کامیابی نہ ہوئی تو چالیس دن تک پڑھنا چاہیے انشاء اللہ تعالیٰ اس مدت میں گوہر مراد سے دامن امید ضرور بھرے گا۔

## دینی و دنیاوی حاجت کے لیے مجرب عمل

من درجہ ذیل عمل شریف دینی و دنیوی ہر حاجت کے لیے بترکیب ذیل پڑھیں اگر کوئی حاجت دینی ہو تو قبلہ رو ہو کر پڑھیں تلاوت کا ایک وقت مقرر کر لیں صرف سات دن کا عمل



ہے۔ انشاء اللہ ساتویں دن ضرور بالضرور مقصد پورا ہوگا۔ اعتقاد شرط ہے۔

ترکیب تلاوت

| | |
|---|---|
| اتوار کے دن۔ | اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ<br>پانچ سو دو مرتبہ اور آمین سو مرتبہ۔ |
| پیر کے دن۔ | اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ<br>پانچ سو چھپن مرتبہ اور آمین سو مرتبہ |
| منگل کے دن۔ | مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ<br>دو سو گیارہ مرتبہ اور آمین سو مرتبہ |
| بدھ کے دن۔ | اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ<br>آٹھ سو چھتیس مرتبہ اور آمین سو مرتبہ |
| جمعرات کے دن۔ | اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ط<br>ایک ہزار چالیس مرتبہ اور آمین سو بار |
| جمعہ کے دن۔ | صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ<br>گیارہ سو مرتبہ اور آمین سو مرتبہ |
| ہفتہ کے دن۔ | غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ<br>چار ہزار ستر مرتبہ اور آمین سو مرتبہ |

**ہدایت**

مندرجہ بالا تعداد کے موافق ہر روز تلاوت کرنی چاہیے۔ اگر خدانخواستہ تعداد میں کوئی کمی بیشی ہو جائے تو تلاوت کا عمل از سر نو کرنا چاہیے اور سابقہ سلسلہ کو ترک کر دینا چاہیے۔

## بواسیر کا شافی علاج

دو رکعت نماز اس طرح پڑھے پہلی رکعت میں فاتحہ کے بعد اَلَمْ نَشْرَحْ اور دوسری میں اَلَمْ تَرَ کَیْفَ اور سلام کے بعد ستر بار اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ سُبْحَانَ اللّٰهِ

وَبِحَمْدِہٖ رَبِّی پڑھے۔
چند روز یہی عمل کرے انشاءاللہ تعالیٰ بواسیر جاتی رہے گی۔

## مشکل حاجت جلد پوری ہو

بے حد قوی اور مشکل اور اہم حاجت کے لیے اس دعائے معظم کو پڑھنا مقاصد دارین کے لیے نہایت مفید اور زود اثر ثابت ہوتی ہے۔
جو شخص اس آیت کو ایک ہزار ایک بار باطہارت قبلہ رو تلاوت کرے گا اور بیچ میں کسی سے بات چیت نہ کرے گا تو حق سبحانہ اللہ تعالیٰ اس کی حاجتیں دینی اور دنیوی ادا فرمائے گا اور وہ اپنی مراد کو پہنچے گا۔ دعائے معظم یہ ہے۔
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْہُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَھُوَ حَسْبُہٗ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا ط

## کبھی رزق میں کمی نہ ہو

اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنَا اِنْ کَانَ فِی السَّمَآءِ فَانْزِلْہُ وَاِنْ کَانَ بَعِیْدًا فَقَرِّبْہُ وَاِنْ کَانَ قَلِیْلًا فَکَثِّرْہُ وَاِنْ کَانَ قَرِیْبًا فَیَسِّرْہُ وَاِنْ کَانَ مَعْدُوْمًا فَاَوْجِدْہُ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔
بعد ہر نماز فرض کے سات بار اس دعا کو تین تین یا پانچ پانچ مرتبہ اس درود شریف کے ساتھ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعِتْرَتِہٖ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ پڑھیں اور اگر ہر نماز فرض کے بعد پڑھنا دشوار ہو اور تہجد کو اٹھنا سہل ہو تو بعد ادائے نماز تہجد اکتالیس بار اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف (جو اوپر لکھا ہے) کے ساتھ پڑھا کریں۔
اس عمل مبارک کی تلاوت سے خدائے تعالیٰ عامل کو ترقی رزق اور فراوانی دولت سے



مالا مال فرمائے گا۔ یہ عمل مبارک بے حد مجرب ہے اور زود اثر ہے اکثر اولیائے کرام کا مصدقہ اور مجربہ ہے۔

## بینائی میں اضافہ

بعد ہر نماز کے بعد اسم اعظم یَا بَصِیْرُ تین دفعہ پڑھ کر سیدھے ہاتھ کی انگشت شہادت پر پھونک کر وہ انگلی دونوں آنکھوں پر پھیر لیا کریں۔
اس عمل مبارک سے آنکھوں کی بینائی تیز ہو جاتی ہے۔ بارہا تجربہ کیا گیا ہے۔

## حاجت روائی کا مجرب عمل

ہر حاجت دینی و دنیوی کے لیے بعد نماز عشاء اطمینان قلب وحضور دل کے ساتھ 41 بار یہ عمل شریف اکتالیس دن تک پڑھیں اول و آخر درود شریف قادریہ گیارہ گیارہ مرتبہ ضرور پڑھا کریں۔ بے حد مؤثر ہے۔

درود شریف غوثیہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ مَّعْدَنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَاٰلِ وَاَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ ط

عمل شریف

اَللّٰھُمَّ الْکَافِیْ وَتَصَدَّتُ الْکَافِیْ وَ وَحَّدْتُ الْکَافِیْ وَلِکُلِّ کَافِیْ وَکَفَا فِی الْکَافِیْ وَنِعْمَ الْکَافِیْ وَھُوَ الْکَافِیْ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ ط

## قوت سماعت میں اضافہ

اگر کسی کو اونچا سنائی دیتا ہو تو روغن بادام لے کر اس پر باوضو پانچ سو مرتبہ اسم اعظم

یَاسمیع پڑھ کر دم کریں۔ بسم اللہ شریف پہلی مرتبہ پڑھ کر شروع کریں۔ قبل سوتے وقت ایک ایک قطرہ کانوں میں ڈالا کریں بحکم خدا ثقل سماعت کی شکایت دور ہو جائے گی۔

## حسب منشاء رشتہ کے لیے

اگر کسی کی شادی نہ ہوتی ہو، کوئی رشتہ نہ آتا ہو تو جائز مقصد کے حصول کے لیے اور حسب منشاء جگہ پر شادی کے لیے نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں قبلہ رخ ہو کر خوشبو لگائے اور نہایت توجہ و یکسوئی سے پانچ سو مرتبہ یہ پڑھے۔

اَللّٰهُ لَآاِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔

پڑھنے کے بعد دونوں ہاتھوں کو الٹا کر کے آپس میں ملائے اور منہ کے آگے کر کے جس جگہ رشتہ کرنا مقصود ہو اُس گھر کی طرف پھونک مارتے ہوئے دم کرے۔ اس کے بعد بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے۔ اِن شاءاللہ تعالیٰ ایک ہی چلہ میں کامیابی ہوگی۔ ورنہ زیادہ سے زیادہ دوسرے چلے میں وہ خود اس کے ہاں رشتہ لے کر حاضر ہوں گے۔ نہایت مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

## ننانوے بیماریوں کا علاج

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو کوئی بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ دس مرتبہ پڑھے تو گناہوں سے ایسا پاک ہو جائے گا کہ گویا ماں کے پیٹ سے ابھی پیدا ہوا ہے اور دنیا کی 70 بلاؤں سے عافیت میں ہوگا کہ ان میں سے پاگل ہونا، جزام ہونا اور کوڑھ کی بیماری اور رنج ان سے حفاظت ہوگی اور ترمذی شریف میں ہے کہ لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم خوب پڑھا کرو اس لیے کہ یہ جنت کا خزانہ ہے۔ طبرانی کی حدیث ہے کہ لاحول ولاقوۃ الا باللہ ننانوے (99) بیماریوں کی دوا ہے اور ایک دوسری حدیث میں ہے کہ جو لاحول ولاقوۃ الا باللہ روزانہ 100 مرتبہ پڑھے تو فقر و فاقہ اس کے قریب نہیں آتا اور رزق کی تنگی دور ہوتی ہے۔



## کھانے میں اضافے کے لیے

اگر کسی کے ہاں کھانا کم ہو اور کھانے والوں کی تعداد زیادہ ہو گئی ہو تو اُس کھانے میں سے تھوڑا سا کھانا لے کر باوضو حالت میں چالیس مرتبہ یہ پڑھے۔

لَآاِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْغَنِيُّ الْهَادِي الرَّزَّاقُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْكَرِيْمُ الْوَاسِعُ الْوَهَّابُ ذُو الطَّوْلِ لَآاِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْجَوَّادُ الْمُتَفَضِّلُ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا كَثِيْرًا۔

پڑھنے کے بعد دم کرے اور اس کو کھانے میں ملا دے ان شاءاللہ تعالیٰ کھانے میں خوب برکت پیدا ہو جائے گی اور نہ ہی کھانا کم ہوگا بلکہ وافر ہو جائے گا۔ آزمودہ عمل ہے۔

## امتحان میں کامیابی کے لیے

امتحان میں کامیابی کی غرض سے ہر نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ یہ پڑھے۔

رَبِّ اِنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ۔

پڑھنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے بفضل باری تعالیٰ ہر طرح کے امتحان میں ضرور کامیابی حاصل ہوگی مگر چاہیے کہ خلوص دل، اعتقاد اور یقین کے ساتھ پڑھے۔

## کاروبار میں کبھی مندا نہ ہو

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے کاروبار کو کبھی مندا نہ ہو دکان اور کاروبار خوب چلے رزق حلال میں اضافہ ہو تو اُسے چاہیے کہ وہ جب بھی صبح کے وقت اپنے کاروبار کی جگہ پر آئے نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ سات مرتبہ یہ پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لَنَا بِالْخَيْرِ وَاخْتِمْ لَنَا بِالْخَيْرِ وَاجْعَلْ عَوَاقِبَ اُمُوْرِنَا بِالْخَيْرِ بِيَدِكَ الْخَيْرُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔ يَافَتَّاحَ الْخَيْرِ مَعَ الْبَرَكَةِ وَالسَّلَامَةِ۔

اگر سامان تجارت خریدے تو تب بھی یہی دعا پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ روزی فراخ ہوگی۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے رزق حلال میں خوب برکت پیدا فرمائے گا۔

## نیند نہ آنے کی صورت میں

آج کل یہ بات عام ہوتی جارہی ہے کہ رات کو نیند نہیں آتی کافی دیر کے بعد نیند طاری ہوتی ہے۔ اس ضمن میں مروی ہے کہ ایک مرتبہ حضرت خالد رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے اپنے نیند نہ آنے کی شکایت کی مجھے نیند نہیں آتی تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب اپنے بستر پر جاؤ تو یہ کلمات پڑھو۔

اَللّٰھُمَّ رَبَّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَمَا اَظَلَّتْ وَرَبَّ الْاَرْضِیْنَ وَمَا اَقَلَّتْ وَرَبَّ الشَّیْطَانَ وَمَا اَضَلَّتْ کُنْ لِیْ جَارًا مِّنْ شَرِّ خَلْقِکَ کُلِّھِمْ جَمِیْعًا اَنْ یَّفْرُطَ عَلٰی اَحَدٌ مِّنْھُمْ وَاَنْ یَّطْغٰی عَزَّ جَارُکَ وَجَلَّ ثَنَآءُکَ وَلَآ اِلٰہَ غَیْرُکَ۔

## جانی نقصان سے بچا رہے

جس کو جانی نقصان کے پہنچنے کا خطرہ ہو کسی دشمن کے ساتھ مقدمہ بازی چل رہی ہو خوف رہتا ہو کہ کہیں کوئی نقصان نہ پہنچا دے یا بہت ہی مشکل میں پھنس گیا ہو تو وہ بکثرت یہ پڑھا کرے۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ۔

ان شاء اللہ تعالیٰ ہر طرح کے جانی نقصان سے محفوظ رہے گا۔ اللہ رب العزت اپنی حفظ وامان میں رکھے گا۔



## جب کوئی تدبیر سمجھ میں نہ آئے

اگر کسی پر اچانک کوئی پریشانی آگئی ہو اس کے تدارک کے لیے کوئی تدبیر سمجھ میں نہ آتی ہو تو وہ ہر نماز کے بعد 114 مرتبہ یہ پڑھے۔

وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَی اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ۔

اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تین دنوں کے اندر اندر اس کی پریشانی دور ہو جائے گی اور پریشانی کے خاتمے کی تدبیر سمجھ میں آجائے گی۔ اللہ رب العزت اس پر مہربانی فرمائے گا اس کی رہنمائی ہو جائے گی۔

## گمشدہ کی واپسی کے لیے

حضرت علامہ جزری رحمتہ اللہ علیہ نے اپنی کتاب میں روایت کیا ہے کہ اگر کسی کی کوئی چیز گم ہو جائے یا کوئی بچہ فرار ہو جائے تو چاہیے کہ دو رکعت نماز پڑھیں بعد نماز کے یہ دعا پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ ھَادِی الضَّلَالِ وَرَادَ الضَّآلَّةِ اُرْدُدْ عَلٰی ضَآلَّتِیْ بِعِزَّتِکَ وَسُلْطٰنِکَ فَاِنَّھَا مِنْ عَطَائِکَ وَفَضْلِکَ۔

ان شاء اللہ تعالیٰ گمشدہ کی بہت جلد واپسی ہوگی۔

## خود کلامی سے نجات

جس کو اس بات کی عادت پڑ گئی ہو کہ وہ زیادہ تر وقت اپنے آپ سے ہی باتیں کرتا رہتا ہو اس کی خود کلامی کی عادت کسی بھی طرح ختم نہ ہوتی ہو تو چاہیے کہ روزانہ نماز فجر کی ادائیگی کے بعد تین مرتبہ یہ پڑھے۔

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ۔

پڑھنے کے بعد پانی سے بھرے برتن میں پھونک مار کر دم کرے اور مریض کو سارا د

یہ دم کیا ہوا پانی پلایا جائے اگر مریض خود یہ عمل کرسکتا ہوتو وہ نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد یہی آیت مبارکہ تین تین مرتبہ پڑھے اپنے ہاتھوں پر دم کرے اور پھر دونوں ہاتھ چہرے پر پھیر لیا کرے۔ اکتالیس یوم تک یہ عمل کرے اِن شاء اللہ تعالیٰ ایک ہی چلہ میں فائدہ ہوگا وگرنہ دوسرے چلہ میں بفضل باری تعالیٰ مریض کی خود کلامی کی عادت ختم ہو جائے گی۔ مجرب وآزمودہ عمل ہے۔

## بُری نظر سے بچاؤ

بُری نظر سے بچاؤ کے ضمن میں حدیث پاک میں آتا ہے کہ حضور سرکار دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے نواسوں حضرت حسن اور امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو ذیل میں دیئے گئے کلمات کے ذریعے اللہ تعالیٰ کی پناہ میں دیتے اور فرمایا کرتے تھے کہ تمہارے باپ حضرت (ابراہیم علیہ السلام) ان کلمات کے ذریعے اسماعیل واسحاق علیہم السلام کو اللہ تعالیٰ کی پناہ میں دیا کرتے تھے۔

اُعِیْذُ کُمَا بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّۃِ مِنْ کُلِّ شَیْطَانٍ وَّھَامَّۃٍ وَّمِنْ کُلِّ عَیْنٍ لَامَّۃٍ

''میں تم دونوں کو اللہ تعالیٰ کے مکمل کلمات کے ذریعے اللہ تعالیٰ کی پناہ میں دیتا ہوں ہر قسم کے شیطان اور وسوسے سے اور ہر قسم کی لگ جانے والی نظر بد سے۔''

(بخاری شریف)

## نظر بد کا علاج

اگر کوئی نظر بد کا شکار ہو گیا ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں اس پر یہ کلمات پڑھ کر دم کیا جائے۔ ان کلمات کا دم حضرت جبرائیل علیہ السلام نے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو کیا تھا۔

بِسْمِ اللّٰہِ اَرْقِیْکَ اَللّٰہُ یَشْفِیْکَ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ یُؤْذِیْکَ مِنْ شَرِّ کُلِّ نَفْسٍ عَیْنٍ حَاسِدٍ اَللّٰہُ یَشْفِیْکَ بِسْمِ اللّٰہِ اَرْقِیْکَ۔

اللہ تعالیٰ کے نام کے ساتھ ہر چیز جو آپ کو کسی قسم کی تکلیف دیتی ہے، میں آپ کو دم



کرتا ہوں، اللہ آپ کو شفا دے ہر شریر جان اور حسد کرنے والی آنکھ کے شر سے اللہ تعالیٰ آپ کو شفا عطا فرمائے میں آپ کو اللہ تعالیٰ کے نام سے دم کرتا ہوں۔ (صحیح مسلم)

## گناہوں کی معافی

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ سیدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا،

''زمین پر جو شخص بھی لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ پڑھتا ہے تو اس کے تمام گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں اگرچہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہوں۔''

(ترمذی شریف)

## ظلم سے نجات

اگر کوئی حاکم وقت کے ظلم کا شکار ہو اور ناحق قید میں ڈال دیا گیا ہو تو قیدی کو چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ یہ پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں دُعا مانگے۔

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلَنَا وَارْحَمْنَا وَارْضَ عَنَّا وَتَقَبَّلْ مِنَّا وَاَدْخِلْنَا الْجَنَّۃَ وَنَجِّنَا مِنَ النَّارِ وَاَصْلِحْ لَنَا شَاْنَنَا کُلَّہٗ۔ (ابن ماجہ، ابوداؤد)

ان کلمات کی برکت سے ان شاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اندر باعزت رہائی کا سبب پیدا ہو جائے گا اور اس کو ناحق قید سے خلاصی مل جائے گی۔ اس مقصد کے لیے یہ نہایت مجرب وآزمودہ وظیفہ ہے۔

## شہادت کا حصول

حضور سرکار مدینہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ارشاد ہے کہ جو کوئی اس دعا کو پڑھتا ہوا انتقال

کر جائے تو وہ جنت میں داخل ہوگا اگر رات کے وقت پڑھے اور اسی رات وہ انتقال کر جائے تو اس کا شمار جنتیوں میں ہوگا۔ دُعا کے الفاظ یہ ہیں۔

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَاَنَا عَبْدُكَ وَاَنَا عَلٰی عَھْدِكَ وَوَعْدِكَ مَااسْتَطَعْتُ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّمَا صَنَعْتُ اَبُوْءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَیَّ وَاَبُوْءُ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْلِیْ فَاِنَّهٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّآ اَنْتَ۔ (بخاری شریف)

اس استغفار کے بارے میں حضرت سلیمان ابن بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد سے نقل کرتے ہیں کہ سیدنا رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا، جس نے صبح کے وقت اس کو پڑھا تو اس کے پڑھنے والا اگر اس دن مر جائے تو شہید ہوگا اور اگر رات کو مر جائے تو بھی شہید ہوگا۔

## فحش گوئی سے نجات

حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ میں اپنے گھر والوں سے فحش کلامی کے ساتھ پیش آتا تھا، میں نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! مجھے ڈر ہے کہ کہیں میری زبان مجھے جہنم میں نہ داخل کردے۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا، ”تم استغفار سے کیوں دور ہو؟ میں روزانہ سو مرتبہ اللہ تعالیٰ سے مغفرت طلب کرتا ہوں اور بارگاہ الٰہی میں توبہ کرتا ہوں۔“ (مستدرک حاکم)

## پیشاب کے امراض کا شافی علاج

بعض اوقات گردے یا مثانہ میں پتھری کے باعث پیشاب کرتے ہوئے تکلیف محسوس ہوتی ہے پیشاب جل کر آتا ہے یا پھر خون کی آمیزش کے ساتھ آتا ہے تو ایسی صورت میں باوضو حالت میں تین مرتبہ یہ پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِo هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ



الْحُسْنٰیo

پڑھنے کے بعد پانی پر دم کرے سارا دن مریض یہ پانی ضرورت کے تحت پیا کرے ان شاءاللہ تعالیٰ سات یوم تک یہ عمل کرنے سے شفائے کاملہ حاصل ہوگی۔

## جنسی شہوت کا خاتمہ

اگر کوئی مرد یا عورت بے راہ روی کا شکار ہوگئے ہوں کسی طرح فحاشی سے باز نہ آتے ہوں تو ان کی غیر مرد یا غیر عورت کی طرف جنسی رغبت کے خاتمے کے لیے نماز مغرب کے بعد باوضو حالت میں سات مرتبہ یہ پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِo لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ o اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِo لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ط

پڑھنے کے بعد ایک گلاس پانی پر دم کرے اور پلادے چالیس یوم تک روزانہ بلاناغہ یہ عمل کیا جائے ان شاءاللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## حمل قائم رہے

جس عورت کا حمل قائم نہ رہتا ہو تو عامل کو چاہیے کہ چاند کے مہینے کے آغاز میں چالیس مرتبہ روزانہ سورۂ مزمل پڑھے اور جب چاند کی نو تاریخ ہو تو بیوی اور شوہر روزہ رکھیں۔ اور عامل تھوڑی شکر چاول و دودھ اُن سے مانگ کر شیر برنج اس طرح پکائے کہ دودھ کو تمام دن جوش دے اور سورۂ مذکور کو ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر اور دودھ شکر اور چاولوں پر دم کر کے دونوں کو افطار کے لیے دے۔ اُس دن وہ اور کچھ نہ کھائیں رات کو ہمبستر ہوں اگر اُسی دن اُن کو قے ہو جائے گی تو حمل نہ رہے گا۔ اور اگر ہضم ہو جائے تو اسی دن حمل رہے گا پس صبح کو وہ نقش کہ اس سورہ کے ہمراہ ہے آٹھ عدد لکھے ایک کو عورت موم جامہ کر کے کمر میں باندھے اور ایک کو مرد و عورت دھو کر پئیں اور باقی چھ نقش عورت پیئے۔ انشاءاللہ ایک ہفتہ میں حمل ضرور قرار پائے گا۔ نقش یہ ہے۔

| دوده | ع وه | لدما |
|---|---|---|
| ع ۱۱۵ | اسراع | مال |
| لا ولا | ی ط | الله الله [illegible] |
| ع اوالا | ح ط | اوح |
| اولح | اوع | ۱۱ [illegible] |
| رمن | طاع | ۱۱ [illegible] |

## گمشدہ کی واپسی

اگر کسی کا کوئی عزیز یا کوئی بھی گم ہو گیا ہو جس کے متعلق پتہ نہ چلتا ہو تو ذیل میں دیا ہوا نقش گمشدہ کی واپسی کی نیت کرتے ہوئے کسی وزنی پتھر تلے دبا دیں ان شاء اللہ تعالیٰ گمشدہ واپس آ جائے گا۔

نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ ۷ | ۴ ۸ | ۱ ۷ | ۴ ۸ |
| ۵ ۷ | ۲ ۶ | ۵ ۷ | ۲ ۶ |
| ۶ ۲ | ۶ ۳ | ۶ ۲ | ۹ ۳ |
| ۸ ۴ | ۵ ۳ | ۸ ۴ | ۵ ۳ |
| ۱ ۷ | ۴ ۸ | ۱ ۷ | ۴ ۷ |
| ۵ ۷ | ۲ ۶ | ۵ ۷ | ۲ ۶ |
| ۶ ۲ | ۹ ۳ | ۶ ۲ | ۹ ۳ |
| ۸ ۴ | ۵ ۳ | ۸ ۴ | ۵ ۳ |

فلاں بن فلاں واپس آ جائے



## چوری شدہ مال کی واپسی کے لیے

اگر کسی کا مال چوری ہو گیا ہو اور اس کی برآمدگی نہ ہوتی ہو تو ذیل میں دیا ہوا نقش مرغی کے انڈے پر لکھیں چور اور اس کی والدہ کا نام یا جو مال اُٹھا کر بھاگ گیا ہے اس کا نام لکھیں اور چولہے کے نزدیک دفن کر دیں۔ دفن کرتے وقت یہ بھی کہیں اجمع بنی وبین فلاں۔

ان شاء اللہ تعالیٰ جو مال گیا ہے اس کی جلد واپسی و برآمدگی ہو جائے گی۔ نقش یہ ہے۔

[illegible]

اوفی السماوات اوفی الارض ۱۱۵ صحراط ۱۱ ۱۱ ھ ما

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۸ | ۷ |
| ۵ | ۱ | ۶ |

یا بنی انہا ان تک مثقال حبۃ ۱۱۵ صحراط ۱۱ ۱۱ ھ ما

بات بہا اللہ

۱۱۵ھا ط ۱۱ ۱۱ ھ ما ۱۱۵ آسحراط ۱۱ ۱۱ ھ ما

۱۱۵ ھحراط ۱۱ ۱۱ ھ ما

## عداوت وجدائی ڈالنا

ایسے دو دوست جو برائی پر متفق ہوتے ہوں ان کے مابین جدائی ڈالنے کی غرض سے منگل کے دن سیاہ مرچ منہ میں رکھ کر نیل کی سیاہی سے یہ تعویذ لکھے اور کسی قبر میں دبا دے بائیس دن روزانہ یہ عمل کرے۔ مجرب عمل ہے۔ تعویذ یہ ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اا | اا | اا | اا | ◇ | اا اا اا اا |
| ◁ | ح | // | | محمد لاح ٦ | ٢ |
| لا٨٨ محمد محمد ٦ | ٢ | لا١ | | و | ووو ١ |
| ٣ | ح لا ح ٦ | | | ع | ع |
| | ١٠ | ٦٠ | | لا | ولا٦٦ |
| بن فلان بن فلان ماثما ابدا انتد | | | | فلان بن فلان البغض والعداوة | ا ٥ ا ل ا ت |

## مطلوب کو فریفتہ کرنا

اگر کسی کو اپنا فریفتہ کرنا مقصود ہو تو ذیل میں دیا ہوا تعویذ لکھ کر بکری کے دل میں دبا کر رکھ دیں۔ اِن شاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

تعویذ یہ ہے۔

٩١١ ١٨٨ ٨١٨ء ١١ ١١١

عم ا ط ہ لہ البلاد جمع بہ لو
ااااھعر اور حرا ــ ھصرء
وصا السعر حسرا ھبطن

فلان بن فلان و کان علیٰ فلان بن فلان حرك اك اوك
حرك اك اوك كو ناعمن لواھا



## سوتے ہوئے دانت چبانا

اگر کسی کو سوتے ہوئے دانت چبانے کی عادت ہو تو اس تعویذ کو لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی یہ عادت ختم ہو جائے گی۔ تعویذ یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ھر | قمر | عو | ھی |
| ماکہ | قمر | عو | ھی |
| کر | قمر | عو | ھی |
| مر | قمر | عو | ھی |

## ہر حاجت پوری ہو

ذیل میں دیا ہوا نقش سبعہ اشکال اسم اعظم کا ہے اس کو پاس رکھنے سے ہر جائز حاجت پوری ہو جاتی ہے اس نقش کے علامہ بونی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ اور علامہ دیربی رحمتہ اللہ علیہ نے اس کے بہت سے خواص لکھے ہیں اس کو جمعہ کے روز ساعت مشتری میں مشک و زعفران سے لکھ کر بازو پر باندھ لینے سے جملہ آفات و مصائب سے حفاظت میں رہے گا ہر مشکل آسان ہو جائے گی کبھی رزق کی تنگی نہ ہوگی۔ اگر حاملہ گلے میں ڈالے تو وضع حمل میں اُسے آسانی ہو کسی قسم کی تکلیف نہ ہو۔ جو کوئی سفر کے دوران پہنے تو ہر صعوبت سے محفوظ رہے غرض یہ کہ اس نقش کو پاس رکھنے سے بہت سے فوائد حاصل ہوتے ہیں۔ نقش یہ ہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ✡ | و | ھ | ااا | ☰ | م | ااا | ✡ |
| ااا | ✡ | و | ھ | ااا | ☰ | م | ااا |
| م | ااا | ✡ | و | ھ | ااا | ☰ | م |
| ☰ | م | ااا | ✡ | و | ھ | ااا | ☰ |
| ااا | ☰ | م | ااا | ✡ | و | ھ | ااا |
| ھ | ااا | ☰ | م | ااا | ✡ | و | ھ |
| و | ھ | ااا | ☰ | م | ااا | ✡ | و |
| ✡ | و | ھ | ااا | ☰ | م | ااا | ✡ |

## تسخیر خلائق کے لیے

تسخیر خلائق کے لیے، تمام حاجات کو پورا کرنے اور مشکل و مصیبت سے محفوظ رہنے کے لیے ذیل میں دیا ہوا نقش پیر کے روز ساعت مشتری میں مشک و زعفران سے لکھ کر دائیں بازو پر باندھے۔ پاکی پلیدی کا لحاظ رکھے، بیت الخلاء یا غسل خانہ میں جانے سے پہلے اُتار کر کسی بکس میں بند کردے ورنہ جنات اُٹھا کر لے جائیں گے۔

نقش یہ ہے۔






## پسلی کا درد

پسلی کے درد میں شفا کے لیے یہ نقش بہت ہی مجرب اور سریع الاثر ہے۔ اس نقش کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیا جائے۔ اِن شاء اللہ تعالیٰ درد ختم ہو جائے گا۔

نقش یہ ہے۔

یا اللہ ۷۸۶ بحق علی

ارحم

| مے | واحد | وهاب | ولے |
|---|---|---|---|
| ولے | وهاب | مے | مے |
| واجد | حے | وهاب | ولے |
| وَهَّابُ | ولے | واجد | مے |

ارحم

بحق حسن ارحم بحق حسین

## بلڈ پریشر نارمل رہے

بلڈ پریشر کو نارمل رکھنے کی غرض سے ذیل میں دیا ہوا نقش پاک ایک بازو پر باندھے جبکہ ایک نقش لکھ کر پانی کی بوتل میں ڈال دیا جائے اور روزانہ اس میں سے پانی پی لیا کرے۔ اِن شاء اللہ تعالیٰ بلڈ پریشر اعتدال پر آ جائے گا۔ مجرب نقش ہے۔



## جان ومال کی حفاظت کے لیے

اولیاءکرام ومشائخ عظام سے نقل ہے کہ جس روز حضور سرکار دوعالم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اس دارِ فانی سے دارِ باقی کی طرف رحلت فرمانا تھا اُس روز حضرت علی مرتضٰیؓ اور جناب خاتون جنت رضی اللہ عنہما روتے تھے اور آنحضرت کی خدمت اقدس میں یہ عرض کرتے تھے کہ بے وجود مبارک جناب کے ہم کس طرح رہیں گے۔ آپ کی جدائی کیونکر سہیں گے تب حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یا علیؓ لکھ کر تو شمائل میرے کو اور دیکھا کر اسے کہ دیکھنا اس کا ایسا ہے جیسا کہ صورت میری دیکھا ہو اور دیدار میرا دیکھا ہو۔ اور جو کوئی امت سے میرے شمائل لکھ کے ساتھ اپنے رکھے گا اور ہر روز دیکھے گا گویا مجھے دیکھا ہو۔ اور مجھے دل سے عزیز اور محترم رکھتا ہو اور گر کسی لڑائی یا سفر کو جائے تو ساتھ سلامتی کے پھر آوے اور جملہ بلاؤں اور تیر و نیزہ اور شمشیر اور وبا وطاعون سے اِن شاءاللہ تعالیٰ محفوظ رہے گا۔ نقش پاک یہ ہے۔

| لَا اِلٰہَ | اِلَّا اللّٰہُ | مُحَمَّدٌ | رَّسُوْلُ اللّٰہِ |
|---|---|---|---|
| اسم بیاض اللون گوری اور سفید رنگ تھے آنحضرت صلعم | واسع الجبہۃ کشادہ رو اور پیشانی تھے | ازج الحاجبین اور کشادہ ابرو تھے | اسود العینین سیاہ چشمان تھے |
| اقنی الانف بلند ناک تھے | جمع اللحیہ گرد محاسن یعنی داڑھی تھی | مطلع الاسنان کشادہ دندان تھے | دقیق الانامل باریک انگلیاں تھیں |
| لیس فی بدنہ شعر نہ تھے بدن مبارک پر کچھ بال | الا الخط من الصدر گلا اور سینہ کے ایک خط کشیدہ تا ناف | طویل الیدین دراز دونوں ہاتھ تھے | ملیح الوجہ نمکین رو تھے |
| تام القدر تمام قد تھے | یریٰ من خلفہ پیٹھ پیچھے سے بھی دیکھتے تھے | کما یریٰ من قبلہ جس طرح کہ آگے سے دیکھتے تھے | وریحہ الطیب من المشلع اور بوان کی پاکیزہ تر تھی مشک سے |

فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ ؕ



## مال ودولت میں اضافہ

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی جیب کبھی روپے پیسے سے خالی نہ رہے یا اس کے رزق حلال میں کبھی کمی واقع نہ ہو تو وہ ذیل میں دیا ہوا نقش پاک باوضو حالت میں عرق گلاب وزعفران سے لکھ کر اپنی جیب میں رکھے یا اُس صندوقچے میں رکھے جہاں روپے رکھتا ہو تو اِن شاءاللہ تعالیٰ کبھی روپے پیسے کی کمی اس کو نہ ہوگی۔ اس مقصد کے لیے یہ نقش بہت مجرب وآزمودہ ہے۔

| ۳۰۰۱۹ | ۳۰۰۳۲ | ۳۰۰۲۹ | ۳۰۰۲۶ |
|---|---|---|---|
| ۳۰۰۳۰ | ۳۰۰۲۵ | ۳۰۰۲۰ | ۳۰۰۳۱ |
| ۳۰۰۲۴ | ۳۰۰۲۷ | ۳۰۰۳۴ | ۳۰۰۲۱ |
| ۳۰۰۳۳ | ۳۰۰۲۲ | ۳۰۰۲۳ | ۳۰۰۲۸ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
الوا الحق ھو الغفور الودود
ذو العرش المجید فعال المایرید
بجہت خرچ روزمرہ از خزانہ
غیب رساں

## دُودھ میں اضافہ کے لیے

جس زچہ کے دودھ میں کمی واقع ہوگئی ہو تو یہ تعویذ لکھ کر گلے میں پہن لے۔ اِن شاء اللہ تعالیٰ دُودھ میں اضافہ ہوجائے گا۔ مجرب وآزمودہ تعویذ ہے۔

| صرح | مارطا | مابرطے | ما ارمردی |
|---|---|---|---|
| ادیارت | یااھیا | شراھیا | یابرھیا |
| مامعمال | بانق | بایاعطوا | یاایاربرا |
| یا یابیلا | یااللّٰہ | الا مغر | ماھرر |

## کاروبار میں برکت

کاروبار میں برکت اور رزق حلال میں اضافے کے لیے یہ نقش پاک کاروبار کی جگہ پر آویزاں کردے اِن شاءاللہ تعالیٰ کبھی رزق کی تنگی نہ ہوگی۔ نقش یہ ہے

اللّٰہ الذی سخر لکم البحر لتجری

جمیعامنہ ان فی ذالک لایت لقوم یتفکرون

۷۸۶

| ۳۱۱۳ | ۳۱۱۶ | ۳۱۱۹ | ۳۱۰۵ |
|---|---|---|---|
| ۳۱۱۸ | ۳۱۰۶ | ۳۱۱۲ | ۳۱۱۷ |
| ۳۱۰۷ | ۳۱۲۱ | ۳۱۱۴ | ۳۱۱۱ |
| ۳۱۱۵ | ۳۱۱۰ | ۳۱۰۸ | ۳۱۲۰ |

الفلک بامرہ و لتبتغوا من فضلہ

ولعلکم تشکرون و سخر لکم ما فی السموات وما فی الارض

## زبان بندی کے لیے

ظالم دشمن کی زبان بندی کے لیے یہ دونوں نقش لکھ کر نیچے دشمن اور اس کی والدہ کا نام لکھے اور کسی ایسے درخت کے ساتھ لٹکا دے جس پر خوب دھوپ پڑتی ہو اِن شاءاللہ تعالیٰ دشمن کی بدگوئی سے محفوظ ہو جائے گا۔ نقش یہ ہیں۔







## آسیب سے حفاظت کے لیے

حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے منقول ہے کہ جو کوئی اس نقش کو لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھے گا اِن شاءاللہ تعالیٰ آسیب و بلا سے محفوظ رہے گا۔

۷۸۶

| ۵۶۸۱۷ | ۵۶۸۲۰ | ۵۶۸۲۴ | ۵۶۸۱۰ |
|---|---|---|---|
| ۵۶۸۲۳ | ۵۶۸۱۱ | ۵۶۸۱۶ | ۵۶۸۲۱ |
| ۵۶۸۱۲ | ۵۶۸۲۶ | ۵۶۸۱۸ | ۵۶۸۱۵ |
| ۵۶۸۱۹ | ۵۶۸۱۴ | ۵۶۸۱۳ | ۵۶۸۲۵ |

## زبان بندی کے لیے

دشمنوں اور حاسدوں کی زبان بندی کے لیے ذیل میں آیا ہوا تعویذ لکھ کر اپنے پاس رکھے اور روزانہ صبح و شام دیکھ لیا کرے۔ اِن شاءاللہ تعالیٰ حاسدوں کے شر سے بچا رہے گا۔

تعویذ یہ ہے۔

سلحج صلحجا علج علحج ھ لا یَاحَیُّ یَاقَیُّومُ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام

مہر اسکندر

## شفائے امراض کے لیے

کسی بھی دائمی مرض سے نجات حاصل کرنے کی غرض سے ذیل میں دیا ہوا نقش عرق

گلاب و زعفران سے لکھے ایک نقش مریض اپنے بازو پر باندھے جبکہ ایک نقش پانی میں ڈال کر روزانہ پی لیا کرے۔ اِن شاء اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ حاصل ہوگی۔ نقش پاک یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۷۵۲ | ۱۵۷۵۵ | ۱۵۷۵۸ | ۱۵۷۴۵ |
| ۱۵۷۵۷ | ۱۵۷۴۶ | ۱۵۷۵۱ | ۱۵۷۵۶ |
| ۱۵۷۴۷ | ۱۵۷۶۰ | ۱۵۷۵۳ | ۱۵۷۵۰ |
| ۱۵۷۵۴ | ۱۵۷۴۹ | ۱۵۷۴۸ | ۱۵۷۵۹ |

☆☆☆



# رنگ اور روشنی سے علاج

اس طریقہ علاج کی بنیاد یہ نظریہ ہے کہ قدرت نے جو مختلف قسموں کے رنگ پیدا کیے ہیں ان میں شفا بخشی کی حیرت انگیز طاقت پوشیدہ ہے۔ کائنات کی دوسری چیزوں کی طرح رنگوں کی خاصیتیں بھی مختلف ہیں اور کسی بھی مرض کو اس کی علامتوں کے متناسب رنگ کے انتخاب و استعمال سے دور کیا جا سکتا ہے۔

## رنگوں کی اقسام

رنگوں کی سات خاص قسمیں قرار دی گئی ہیں جن کی تفصیل یہ ہے:

(1) سُرخ (2) زرد (3) اُودا یا آسمانی (4) نارنجی (5) سبز (6) ارغوانی (7) بنفشی

ان میں پہلے تین رنگ ابتدائی یا عنصری ہیں اور بقیہ چار ثانوی، جو حسب ذیل طریقہ پر ابتدائی رنگوں کی آمیزش سے بنی ہیں۔

**ارغونی:** برابر کے سُرخ اور زرد رنگ سے مرکب ہے۔

**سبز:** برابر کے اُودے اور زرد رنگ سے مرکب ہے۔

**بنفشی:** اُودے رنگ میں کسی قدر سُرخ رنگ کی آمیزش سے بنتا ہے۔

ان سات ابتدائی اور ثانوی رنگوں کی آمیزش سے بھی مختلف رنگ بنتے ہیں جن کی تعداد دو سو تک پہنچ جاتی ہے لیکن ان میں سے خاص خاص مرکب رنگ جنہیں اصطلاح میں ''رنگ بیرنگ'' کہا جاتا ہے، یہ ہیں:

**سیاہ:** برابر کے سُرخ، زرد اور آسمانی رنگ سے مرکب ہے۔

سفید: پانچ حصے سُرخ، تین حصے زرد اور آٹھ حصے اُودے رنگ سے مرکب ہے۔

بھورا یا خاکستری سفید اور سیاہ رنگ سے مل کر بنتا ہے۔

سُرخ ارغوانی: ارغوانی رنگ میں سُرخ رنگ کی زیادہ آمیزش سے بنتا ہے۔

زرد ارغوانی: ارغوانی رنگ میں زرد رنگ کی زیادہ آمیزش سے بنتا ہے۔

گلابی یا اصہب (Pink) سرخ اور سفید رنگ سے مرکب ہے۔

گہرا نیلا: اودے اور بنفشی رنگ سے مل کر بنتا ہے۔

## رنگوں کو حاصل کرنے کے ذرائع

دنیا کے ہر جوہر یا مادہ میں رنگ موجود ہے۔ سورج وغیرہ کی جو سفید شعاعیں ہم تک پہنچتی ہیں وہ درحقیقت مختلف رنگوں سے مرکب ہوتی ہیں اور سورج چوں کہ عظیم ترین کرۂ فلکی ہے، اس لیے اسے رنگوں کے حصول کا سب سے بڑا ذریعہ قرار دیا جاسکتا ہے۔ سورج کی شعاعوں میں ساتوں ابتدائی اور ثانوی رنگ موجود ہیں۔ جس رنگ کی شعاع مطلوب ہو وہ اسی رنگ کے شیشے سے گزار کر حاصل کی جاسکتی ہے۔

## علاج باللون

جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا ہے کہ ہر رنگ کی خاصیت مختلف ہوتی ہے اور علاج باللون کا بنیادی اصول یہی نظریہ ہے۔ علاج میں عام طور پر حسب ذیل طریقے اختیار کیے جاتے ہیں۔

(1) سورج سے جس رنگ کی شعاع مطلوب ہو اس رنگ کے شیشے سے مریض کے جسم پر شعاعوں کا عکس ڈالنا یا مطلوبہ رنگ کی بوتل میں پانی بھر کر دھوپ میں رکھنا۔

(2) مریض کو مطلوبہ رنگ کے مکان میں رکھنا اور مطلوبہ رنگ کی پوشاک پہناتا۔

(3) مریض کو مطلوبہ رنگ کی خوراک کھلانا۔





## رنگوں کی خاصیتیں

علاج باللون کی ماہیت کو سمجھنے کے لیے مختلف رنگوں کی خاصیتوں کو ذہن نشین کرنا ضروری ہے۔ ابتدائی تین رنگوں کی (جن سے تمام دوسرے رنگ بنے ہیں) بنیادیں تاثیریں یہ ہیں:

(1) سُرخ: گرم اور ہیجان پیدا کرنے والا۔

(2) زرد: چمکیلا اور تحریک پیدا کرنے والا۔

(3) اُودا: کہربائی، ٹھنڈا اور تسکین دینے والا۔

اب اِن ابتدائی یا اصلی رنگوں کی اور ان کی امداد سے بننے والے دوسرے ضمنی رنگوں کی مفصل کیفیت ملاحظہ فرمائیے۔

## سُرخ رنگ

سُرخ رنگ یا اس رنگ کی شمسی شعاع سے اعصاب میں ہیجان پیدا ہو جاتا ہے اور ان کی کارکردگی بڑھ جاتی ہے۔ اس سے حرارتِ جسم میں اضافہ ہوتا ہے۔ اس رنگ کا ستعمال خون اور جلد کی تمام التہابی کیفیات، جسمانی کمزوری ضعف، عصبی، دماغی تفکرات، مراق، خرابی ہضم، بے خوابی، فالج، تپ دق، چیچک اور مرض لیوپس (Lupus) میں مفید ہے۔

گلابی رنگ سُرخ رنگ کے مقابلہ میں کم محرک ہوتا ہے۔ اس کے اثرات سُرخ اور نیلے رنگوں کے مابین سمجھنے چاہیں۔ ایک ماہر امراض کا کہنا ہے

”......ایک دیوانہ کچھ کھاتا پیتا نہیں تھا اور اس کے متعلقین پریشان ہوگئے تھے۔ میں نے اسے سرخ رنگ کے کمرے میں بند کر دیا چوبیس گھنٹے کے بعد دیوانہ نے خود ناشتہ طلب کیا......“

تیز بخار کی حالت میں سُرخ رنگ کے استعمال سے پرہیز کرنا چاہیے۔ البتہ چیچک کے کئی مریضوں کو سُرخ رنگ کے کمرے میں رکھ کر اچھا کیا گیا۔ اگر مریض کو سُرخ رنگ کے برتنوں

بس کھانا کھلایا جائے یا کھانے پینے کی چیزوں پر سرخ رنگ کے شیشہ سے شعاعِ شمسی ڈال دی جائے تو اس کے چہرہ کی زردی دور ہوگی اور غذا آسانی سے ہضم ہو جائے گی۔

ان نباتات اور معدنیات میں سُرخ رنگ کا پورا اثر ہے۔

اسٹرابری، سُرخ مرچ، منکونا، دارچینی، لونگ، انار سُرخ، صندل سُرخ، سُرخ سیب، یمونیا کارب، سُرخ برومائن، کورل، فیری اوکسائڈ، جن مریضوں کے علاج میں سرخ رنگ کی ضرورت ہو انہیں یہ چیزیں کھلانی چاہئیں۔

## زرد اور ارغوانی رنگ

یہ رنگ اعصاب، نظامِ نخاعی اور جگر کے لیے محرک اور فعل کے لحاظ سے قبض کشا اور قے آور ہیں۔ زرد رنگ کا استعمال ان شکایتوں میں مفید ہے۔

(1) ہر قسم کا نزلہ، (2) بے خوابی جب خون کمزور ہو گیا ہو۔ (3) جگر اور مثانہ کی خرابی سے پیدا ہونے والے تمام امراض، قبض، آنتوں میں فاسد مادہ کی کثرت، یرقان، استسقا اور نرمی وغیرہ۔ (4) زیریں حصہ نخاع اور گردوں کے تمام امراض۔ (5) بندشِ حیض (6) دماغی کلایات (7) جسمانی کمزوری (8) فالج (9) گردن کی سردی (10) نزلۂ شعبیہ، نمونیا، سل دق 11) وجعِ مفاصل مزمن (12) ہر قسم کے منفی التہابات اور سخت اورام۔

ایک ماہر امراض کا کہنا ہے کہ "میں نے نزلۂ شعبیہ کے ایک مریض پر زرد رنگ کے شیشہ سے سورج کی شعاعیں دس پندرہ منٹ تک روزانہ ڈالنا شروع کیں۔ چند روز میں اسے بغیر کسی دوا کے مکمل صحت حاصل ہو گئی۔"

ارغوانی رنگ زرد رنگ کے مقابلہ میں کم محرک اور قبض کشا ہوتا ہے۔

دیوانہ انسان زرد رنگ کو برداشت نہیں کر سکتا، کیوں کہ اس کے اعصاب میں اس سے ہیجان پیدا ہو جاتا ہے۔ جن نباتات اور معدنیات میں زرد اور ارغوانی رنگ کا زیادہ اثر ہے ان میں سے بعض یہ ہیں:

ایلوا، باردزمہ، زرشک، حنظل، ختم الذہب، دھنیا، لوبیا، نیلوفر، ہلیلہ، آلو چہ، کاسیا جھاؤ،



ریوند، سناء مکی، ہلدی، کیلوبل اور گندھک وغیرہ۔

اعصاب کی ہیجانی کیفیت، درد عصبی، اختلاج قلب، ہذیان اور اسہال وغیرہ کی حالت میں زرد رنگ استعمال نہیں کرنا چاہیے ورنہ تکلیف بڑھ جانے کا اندیشہ رہے گا۔

## اُودا اور بنفشی رنگ

یہ دونوں رنگ اپنی خاصیت کے اعتبار سے کہربائی (برقی) اور دل و دماغ کو سکون دینے والے ہیں۔ اُودے رنگ سے شریانوں کا فعل درست ہوتا ہے۔ دماغی کام کرنے والوں کے لیے اُودے رنگ کی روشنی میں لکھنا پڑھنا مفید ہے۔ جن لوگوں کی نگاہ کمزور ہو انہیں بھی نیلے رنگ سے فائدہ ہوتا ہے۔ اگر کسی دیوانہ کو نیلے رنگ کے کمرے میں رکھا جائے تو اسے بہت سکون حاصل ہوگا۔ اودے رنگ کا استعمال حسب ذیل شکایات میں مفید ہے۔

دردسر، گردن توڑ بخار، سکتہ، ہذیان، بے ہوشی، بے چینی، جنون الما، ہیضہ، پیچش، تشنج، درد، درد قولنج، حبس بول، پنڈلیوں کی اینٹھن، آشوبِ چشم، درد گوش، خراشِ حلق، استسقا، تشنگی بڑھ جانا، مسلسل قے، شدید اسہال، زہریلے کیڑوں کا کاٹنا یا ڈنک مارنا، ام الصبیان، اختناق الرحم، مرگی، ٹائی فائیڈ اور طاعون، مختلف قسموں کے میعادی اور غیر میعادی بخاروں اور امراض جلد میں اس کا استعمال فوائد سے خالی نہیں۔ اسے سمیت دفع کرنے اور قبض پیدا کرنے کے لیے کامیابی کے ساتھ استعمال کیا جا سکتا ہے۔

گردن اور حلق کے شدید امراض کو دور کرنے اور قبض پیدا کرتے اور دماغ کو فوری سکون دینے کے لیے گہرا نیلا رنگ مفید ہے اور اسے معمولی شیشے پر کیوپرو سلیف ایمونیا لگا کر حاصل کیا جا سکتا ہے۔

بنفشی رنگ اعصاب کے لیے نیلے رنگ سے زیادہ مسکن ہے۔ یہ نظام عصبی کی فوری تحریک کے لیے غیر معمولی طور پر مفید ہے۔ معمولی شیشے پر مینگنیز کا ضماد کر کے سورج کی شعاعوں سے یہ رنگ حاصل کی جا سکتا ہے۔

اگر سُرخ رنگ سے غیر ضروری ہیجان پیدا ہو جائے تو اُودے یا بنفشی رنگ سے عصبی

ہیجان کم کیا جاسکتا ہے۔ دماغی بخار ہذیان اور شدید اسہال کی حالت میں اس رنگ کا اثر حیرت انگیز ہوتا ہے۔ اس طرح قناۃِ خون کا التہاب بھی مریض کو ایسا پانی پلانے سے جو اودے رنگ کی بوتل میں بھر کر کچھ دیر تک دھوپ میں رکھ دیا گیا ہے فوراً رفع ہو جاتا ہے۔ نیلا رنگ اپنے فعل کے لحاظ سے اعصاب پر اثر ڈالنے والا، قبض پیدا کرنے والا، دافعِ سمیّت، مفرح، دافع بخار، مسکن، منوّم اور دافعِ اورام ہے۔ اُصولی طور پر اس کی آزمائش ان شکایتوں میں ضرور کرنی چاہیے۔

(1) تمام عصبی اور مہیج حالات، مثلاً دردسر، دردِ اعصاب، دردِ دنداں اور اختلاجِ قلب وغیرہ۔

(2) تمام التہابی امراض مثلاً گردن توڑ بخار، نزلہ شعبیہ، نمونیا، گٹھیا کا بخار وغیرہ۔

(3) خون بہنے کی تمام حالتوں میں مثلاً نکسیر، بواسیر، نفث الدم، بول الدم، زیادتی حیض وغیرہ۔

(4) معدہ کی جملہ بدنظمیاں، مثل التہاب معدہ، قے، متلی، سوزشِ معدہ وغیرہ۔

(5) آنتوں کی بعض شکایتیں مثلاً سہال، ہیضہ، پیچش، گرم ملکوں کے دست وغیرہ۔

## ماورائے بنفسجی اور بالائے بنفسجی شعاعیں

اُودے اور بنفشی رنگوں کی مفصل کیفیت بیان کرتے ہوئے سورج کی ان رنگین بنفشی شعاعوں کا ذکر بھی مناسب معلوم ہوتا ہے۔ جنہیں حکمائے مغرب ٹرانس وائیلٹ (ماورائے بنفسجی) اور الٹراوائیلٹ (بالائے بنفسجی) کے ناموں سے موسوم کرتے ہیں۔ سورج کی شعاعوں پر انہیں سب سے زیادہ قابلِ انعطاف وانحراف تسلیم کیا جاتا ہے اور چوں کہ یہ شعاعیں کوھستانی ہوا میں بہت زیادہ مقدار میں پائی جاتی ہیں۔ اس لیے خاص طور پر مفید صحت ہوتی ہیں۔ علاج باللون کے سلسلہ میں معمولی سفید شیشے کے ٹکڑے پر سلفیٹ آف کونین کا ضماد کر کے انہیں حاصل کیا جاسکتا ہے۔ ان شعاعوں کے اثرات سے

(1) اوزون کی تولید سے خون اور نسیج کی تکسید ہوتی ہے۔

(2) استحالۂ غذا اور خلایائے نسج کی نمو میں اضافہ ہوتا ہے۔



(3) جراثیم ہلاک ہوتے ہیں۔

ماورائے بنفسجی اور بالائے بنفسجی شعاعوں کا استعمال جسم و دماغ کی تمام کمزوریوں کے لیے حیرت انگیز طریقہ پر مفید ہے۔ مرض سبز (کلوروسس)، ضعفِ اعصاب، جریان، بے خوابی، بندشِ حیض اور سیلان الرحم وغیرہ میں یہ شعاعیں فائدہ دکھاتی ہیں۔

اسی طرح سینہ، پشت اور عضلات کے تمام دردوں میں بھی اس کے شفا بخش اثرات فوری طور پر ظاہر ہوتے ہیں۔ داء الثعلب، سُرخ پھنسیاں، ورم (دموی، اگزیما، داء الصدف خارشِ سر) چہرہ وغیرہ جلدی امراض میں یہ شعاعیں نہایت مفید ہیں۔

اُودے اور بنفشی رنگوں کا استعمال اِن شکایتوں میں مناسب نہیں۔

قبض، وجع مفاصل مزمن، نقرس، دق کی آخری حالت، رُوح کا دباؤ، فالج عمومی اور تمام سرد قسم کی کیفیتیں۔

## سبز رنگ

سبز رنگ اپنی خاصیت کے اعتبار سے سکون بخش ہے۔ یہ آنکھ اور نچلے اندرونی اعضاء کی تمام شکایتوں مثل التہاب مثانہ، التہاب مجری بول، آتشک، سوزاک، سیلان مزمن، التہاب بولی، التہاب مبیضی، سرطان اور شدید اورام میں خاص طور پر مسکن ہے۔ جریان وغیرہ کی شکایت میں سبز درختوں کے نیچے چہل قدمی مفید ہے۔ زخموں پر اگر سبز رنگ کی روشنی ڈالی جائے تو وہ جلد بھر جاتے ہیں۔

## ارغوانی رنگ

یہ رنگ سُرخ اور نیلے رنگوں کی برابر کی آمیزش سے بنتا ہے اور خاصیت کے اعتبار سے وریدی خون میں (جس کا رنگ بھی ارغوانی ہے) تازگی پیدا کرتا ہے۔ جگر اور طحال کی بدنظمیوں میں اس کا استعمال خاص طور پر مفید ہے۔ اس سے اعضائے ہضم کے فعل کو بھی تقویت حاصل

ہوتی ہے۔نزلہ کی شکایت میں کنپٹیوں پر ارغوانی رنگ کی روشنی ڈالنا بہت مفید ہے۔

## مطلوبہ رنگ کی شعاعوں سے غسل

علاج باللون کے سلسلہ میں زیادہ مروج طریقہ ''غسلِ رنگ'' یا ''کلر باتھ'' ہے۔اس میں جس رنگ کی روشنی مقصود ہو وہ سورج کی شعاعوں یا دوسرے مصنوعی طریقوں سے حاصل کر کے مریض کے جسم پر ڈالی جاتی ہے۔اس غسل کی عام مدت آدھا گھنٹہ ہے۔مگر جو لوگ نازک مزاج ہوں ان کے لیے بیس منٹ کا غسل کافی ہوتا ہے۔سورج کی شعاعوں سے مطلوبہ رنگ حاصل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اس رنگ کا شیشہ جو پندرہ انچ لمبا اور بارہ انچ چوڑا ہو کھڑکی میں اس طرح لگا دیا جاتا ہے کہ سورج کی روشنی اس سے گزر کر براہ راست مریض کے جسم پر پڑتی ہے۔

سورج کی عدم موجودگی میں ایسی لالٹینوں سے کام لیا جاتا ہے۔جن میں مطلوبہ رنگ کا محدب شیشہ لگا ہو یا اس مقصد کے لیے بجلی کا بلب بھی استعمال کیا جا سکتا ہے۔

شمسی یا مصنوعی شعاعوں کو مجتمع کر کے مریض کے جسم پر ڈالا جاتا ہے۔یہ طریقہ عمل زیادہ موثر ہے۔

## رنگین پانی

علاج کا دوسرا عام طریقہ یہ ہے کہ مریض کو مطلوبہ رنگ کا پانی استعمال کرایا جائے۔پانی میں کسی قسم کا رنگ نہیں گھولا جاتا۔بلکہ جس رنگ کا پانی تیار کرنا ہو اسی رنگ کی بوتل میں سادہ پانی بھر کر خاص کر دوپہر کے وقت دھوپ میں دیا جاتا ہے اور اس طرح جو پانی تیار ہوا سے ''رنگین پانی'' کہتے ہیں۔کسی شکایت کو رفع کرنے کے لیے مریض کو کس رنگ کا پانی استعمال کرایا جائے اس کی مختصر تفصیل یہ ہے:

(1) التہابی امراضِ جلد اور حرارتِ غریزی کی کمی کو دور کرنے کے لیے سُرخ رنگ کا پانی



بیرونی طور پر استعمال کرتا آیوڈین سے زیادہ مفید ثابت ہوتا ہے۔

(2) قبض، اعضائے تنفس اور پیشاب کی شکایتیں رفع کرنے اور بھوک بڑھانے کے لیے زرد رنگ کا پانی مفید ہوتا ہے۔

(3) جلدی شکایات مثل خارش وغیرہ یا تسکینِ دل و دماغ کے لیے اُودے رنگ کا پانی دیا جاتا ہے۔

(4) وجع مفاصل مزمن نقرس وغیرہ کی شکایتیں رفع کرنے اور بھوک بڑھانے کے لیے نارنجی رنگ کا پانی مؤثر ہے۔

(5) امراضِ چشم، انفلوائنزا اور امراض اعضائے تناسل کے لیے نیلے رنگ کا پانی استعمال کرایا جاتا ہے۔

(6) خون کی صفائی اور جگر کی شکایتوں کو دُور کرنے کے لیے ارغوانی رنگ کا پانی فائدہ بخش ہے۔

(7) تسکینِ اعصاب اور عصبی شکایات کو رفع کرنے کے لیے بنفشی رنگ کا پانی کام میں لایا جاتا ہے۔

## پانی تیار کرنے کے لیے ضروری ہدایات

رنگین پانی تیار کرنے کے سلسلہ میں ان باتوں کا لحاظ رکھنا ضروری ہے:

(1) جن بوتلوں میں پانی تیار کیا جائے، وہ بالکل صاف و شفاف ہوں۔اگر ان کے کاگ بھی اُسی رنگ کے شیشے ہی کے ہوں تو زیادہ مناسب ہے۔

(2) پانی صاف ہو اور اُسے سفید رنگ کے دبیز کپڑے میں یا باریک کپڑے کی چار تہہ والے کپڑے میں چھان کر بوتل کے اندر بھرا جائے۔اس مقصد کے لیے بارش کا پانی بہترین ثابت ہوتا ہے۔

(3) بوتل کا 1/4 حصہ خالی رکھا جائے۔ورنہ اس کے پھٹ جانے کا اندیشہ رہے گا۔

(4) پانی بھرنے کے بعد بوتل کو سفید کپڑے سے پونچھ کر خشک کر دیا جائے۔

(5) بوتل دوپہر کے وقت سفید میز یا سادہ لکڑی کے ٹکڑے پر تین گھنٹے تک دھوپ میں رکھی جائے۔

(6) اگر اس عرصہ میں سورج کی شعاعیں کافی طور پر پانی میں اثر کر چکی ہوں گی تو بوتل کے خالی حصہ میں بخارات کی بوندیں سی نظر آئیں گی۔ اگر ایسا نہ ہو تو بوتل کو ایک گھنٹے تک اور دھوپ میں رہنے دیں۔

(7) بوتل دھوپ میں بالکل کھلے مقام پر رکھی جائے اور اس پر کسی چیز کا سایہ نہ پڑے۔

(8) تیار شدہ پانی کو چاند کی روشنی، ستاروں کی روشنی یا لیمپ سے محفوظ رکھنا چاہیے۔

(9) تیار شدہ پانی کو کسی رنگین چیز کے قریب نہ رکھا جائے۔

## پانی استعمال کرنے کا طریقہ

بالغ اشخاص کے لیے معمولی شکایات میں رنگین پانی کی پوری مقدار ایک اونس ہے۔ اسے بالکل سرد ہو جانے کے بعد صبح وشام پلانا چاہیے۔ بچوں اور عصبی مزاج والوں کے لیے آدھی مقدار کافی ہے۔

اگر مرض زیادہ شدید تکلیف دہ ہو تو ایک ایک گھنٹے یا بشرطِ ضرورت آدھے آدھے گھنٹے کے بعد چائے کا ایک چمچہ بھر رنگین پانی مریض کو پلائیں۔ لیکن فائدہ ظاہر ہوتے ہی اس کی مقدار کم کر دیں۔

رنگین پانی سے زخموں کو دھونا اور ورم کی حالت میں اس کی پٹی باندھنا مفید ہے۔ لیکن نیلے رنگ کے پانی سے زخموں کو دھونے میں بہت احتیاط کی ضرورت ہے۔ اسی طرح سُرخ پانی پینے میں بھی زیادہ احتیاط سے کام لینا چاہیے۔

## رنگین تیل

رنگین پانی کی طرح روغن بادام وروغن کنجد، روغن، ارنڈی اور روغن نارجیل وغیرہ



مختلف اقسام کے رنگین تیل بھی مندرجہ بالا طریقہ سے تیار کیے جا سکتے ہیں۔ فالج اور وجع مفاصل وغیرہ کی شکایتوں میں سُرخ تیل کی مالش بہت مفید ثابت ہوگی۔ جگر اور تلی کی شکایتوں اور قبض وغیرہ دور کرنے کے لیے زرد اور ارغوانی تیلوں کا استعمال فائدہ سے خالی نہیں۔ نیلا اور بنفشی تیل دردِ سر، گنج اور بالوں کو قبل از وقت سفید ہونے سے روکنے کے لیے مفید ہے۔ سبز تیل خارش میں فائدہ کرتا ہے۔

## مختلف رنگوں کے کپڑے

عام طور پر تمام موسمی حالات میں مفید رنگ کی پوشاک مفید صحت ہے۔ جو لوگ سورج کی روشنی زیادہ محسوس کرتے ہیں یا جنہیں لُو لگنے کا زیادہ اندیشہ ہو انہیں آسمانی رنگ کی پگڑی یا ہیٹ استعمال کرنی چاہیے۔ جن لوگوں کے جسم میں خون کی کمی ہو یا حرارتِ غریزی کمزور ہو، ان کے لیے سُرخ رنگ کی پوشاک مفید ہے۔ اگر نخاع، ناف اور آنتوں میں گرمی زیادہ محسوس ہو تو نیلے رنگ کی پوشاک مریض کو پہنانی چاہیے۔ یا مندرجہ بالا مقامات پر سفید کپڑوں کے نیچے نیلے رنگ کا کاغذ رکھ دیا جائے۔ تمام ہیجانی کیفیات میں نیلے رنگ کی پوشاک کا استعمال فائدہ سے خالی نہیں۔ قبض اور خرابی جگر کے مریضوں کے لیے زرد رنگ کی پوشاک مفید ہے۔ جن لوگوں پر نزلہ کا بار بار حملہ ہوتا رہتا ہو انہیں سفید کپڑے پہننے چاہئیں۔ کالے کپڑے سفید کپڑوں کے مقابلہ میں گرمی کو زیادہ جذب کرتے ہیں۔ نازک مزاج لوگوں کے لیے سردی کے موسم میں سیاہ کپڑوں کا استعمال مفید ہے۔ لیکن انہیں زیادہ پہننے سے جلد پر خشکی دوڑ جاتی ہے۔

## نباتات اور پھلوں کے رنگوں کا اثر صحت پر

علاج باللون کے سلسلہ میں مریض کو کھلائی جانے والی ترکاریوں اور پھلوں کے رنگ کو بھی بہت دخل ہے۔ یعنی مریض کے علاج میں جو رنگ ضروری ہو اسی رنگ کی ترکاریاں وغیرہ بھی اسے کھلانی چاہئیں۔ مثلاً جو لوگ بیمار اور کمزور ہوں یا ان کے جسم میں خون اور حرارت کی کمی ہو،

ان کے لیے سُرخ رنگ کے انار، سیب، خرما، کیلے، آم، آلو، پیاز، ٹماٹر، گاجر، گنے، مرچ، چوب صندل، عرق گلاب وغیرہ اور سُرخ گیہوں کے آٹے کا استعمال مفید ہے۔

جو لوگ قبض، گردہ میں پتھری، وجع مفاصل، سینے کے امراض اور پیشاب کی شکایتوں میں مبتلا ہوں انہیں زرد اور ارغوانی رنگ کی ترکاریاں اور پھل کھلانے چاہئیں مثلاً زرد کیلے، آم، کٹھل، لیموں، انجیر، سیتا پھل، آلوچہ، کشمش، انناس وغیرہ۔ اسی طرح دواؤں میں ایسے مریضوں کو زرد گلاب کے عرق، روغن، ارنڈی، روغن زیتون، عصارۂ ریوند اور زعفران وغیرہ سے زیادہ فائدہ ہوگا۔ بے خوابی، اسہال، بخار اور عصبی والتہابی امراض کے مبتلاؤں کو جامن بھوراسیتا پھل، برھمی بوٹی، تلسی، بھنگ، فاس فورک ایسڈ، ہائیڈروکلورک ایسڈ، نائٹرک ایسڈ بلاڈونا وغیرہ ایسی دوائیں استعمال کرانی چاہئیں۔ جن میں آسمانی اور بنفشی رنگ کے اثرات غالب ہوں۔

امراضِ تناسلی اور پیشاب کی شکایات میں سبز لیموں، پالک کا ساگ، سبز کیلا، گوکھرو وغیرہ سبز رنگ کے فواکہات، نباتات وغیرہ کا استعمال مفید ہے۔

## رنگین دوائیں

علاج باللون کے بعض ماہرین پانی اور تیلوں کی طرح دواؤں کو بھی رنگین شعاعوں کے ذریعہ سے رنگین کر لیتے ہیں۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ دوا میں جس رنگ کے اثرات پیدا کرنے مقصود ہوں اُسے اسی رنگ کی بوتل میں بھر کر دوپہر کے وقت روزانہ چار گھنٹے کے لیے دھوپ میں رکھ دیتے ہیں اور یہ عمل تین چار ہفتوں تک برابر جاری رہتا ہے اس کے بعد یہ سمجھ لیا جاتا ہے کہ مطلوبہ رنگ کی دوا تیار ہوگئی۔

مثال کے طور پر اگر کیلکر فاسفائیٹ (Calcar Phosphite) پر سرخ رنگ کا اثر ڈالا جائے تو بہت مفید مقوی ثابت ہوتی ہے۔ زرد اور ارغوانی رنگ سے پھیپھڑوں کی شکایتیں دور ہوتی ہیں۔ نیلے یا بنفشی رنگ کی اثر اندازی عصبی امراض کے لیے مفید ہے۔

اسی طرح نیٹرم فاسفیٹ (Natrum Phos.) سُرخ رنگ کے زیر اثر ضعفِ معدہ کے لیے، زرد یا نارنجی صفرا اور پیشاب کی شکایتوں کے لیے اور آسمانی یا بنفشی بچوں کے معدہ سے



کیڑے خارج کرنے کے لیے مفید ثابت ہوتے ہیں۔

سلیسیا (Silicea) کو سُرخ یا گلابی تیار کر لیا جائے تو حرارت غریزی کو بڑھانے کے لیے زرد یا نارنجی تیار کر لیا جائے تو کھانسی اور قبض دور کرنے کے لیے نیلی یا بنفشی بنالیا جائے تو عصبی اور جلدی امراض کے لیے اور سبز رنگ تیار کر لیا جائے تو امراض تناسلی کے لیے بہت کارآمد ہیں۔

علاج باللون کے جو ماہرین دوائیں استعمال کرنے کے زیادہ قائل نہیں ہیں۔ وہ اپنے مریضوں کے لیے معمولی شوگر آف مِلک کی ٹکیاں مطلوبہ رنگوں میں تیار کر لیتے ہیں۔ ان کی تیاری کا طریقہ بھی وہی ہے کہ جس رنگ کی شوگر آف مِلک تیار کرنا ہو اسی رنگ کی بوتل میں اُسے بھر کر تین چار ہفتوں تک روزانہ دوپہر کے وقت دھوپ میں رکھ دیا جائے۔ جو لوگ علاج باللون کو آزمائش کرنا چاہتے ہیں۔ انہیں اس قسم کی ٹکیاں اپنے پاس ضرور رکھنی چاہئیں۔ کیوں کہ ان کا اثر کئی کئی ماہ تک قائم رہتا ہے اور خاص کر برسات کے موسم میں جب سورج ابر میں پوشیدہ رہتا ہو یا ایسے مقامات پر جہاں مصنوعی روشنی کا انتظام نہ ہو، یہ بہت کارآمد ثابت ہوتی ہیں۔ معمولی شکایات میں پانچ گرین شوگر آف مِلک صبح اور پانچ گرین شام کو کھلانی چاہیے۔ شدید شکایات میں بیس گرین شوگر آف مِلک چار یا پانچ اونس پانی میں گھول کر چائے کا چمچہ بھر ایک ایک گھنٹے بعد پلایا جائے۔

## مختلف اعضائے جسم پر رنگوں کا اثر

علاج باللون کے سلسلہ میں یہ حقیقت بھی پیش نظر رکھنے کی ضرورت ہے کہ جسم کس عضو کے لیے کس رنگ کا استعمال مناسب ہے۔ کیوں کہ کوئی رنگ جو ایک عضو جسم کے لیے مفید ہو وہ دوسرے عضو کے لیے مضر ثابت ہوسکتا ہے۔ اس اجمال کی تفصیل اس طرح ہے:

## 1۔ سَر اور دماغ

ان کے لیے اُودے یا بنفشی رنگوں کا (جو باعتبار خاصیت مسکن ہیں) استعمال نامناسب ہے۔ نیلا چوں کہ گرمی پیدا کرتا ہے اس لیے اسے سَر درد دماغ کے لیے استعمال نہ کرنا چاہیے۔ شیشہ پر کیوپر ڈایمونیا سلفیٹ کا ضماد کر کے اگر اس کی روشنی مریض کے دماغ پر ڈالی جائے تو بہت فائدہ ہوگا۔ بنفشی شعاعوں سے سخت قسم کا پُرانا دردِ سر رفع ہو جاتا ہے۔

## 2۔ گردن اور حلق

ان کے لیے مسکن اور بارد رنگوں کی ضرورت ہے۔ لیکن یہ اعضاء چوں کہ سرو دماغ کے مقابلہ میں کسی قدر گرمی برداشت کر سکتے ہیں۔ اس لیے نیلے یا گہرے نیلے رنگ سے بھی کام لیا جا سکتا ہے۔

## 3۔ پیٹ

اس کے لیے متعدل رنگوں سے کام لینا چاہیے۔ ہاضمہ درست کرنے اور پیٹ کی دوسری خرابیاں رفع کرنے کے لیے پیازی رنگ بہت مفید ثابت ہوتا ہے۔

## 4۔ معدہ، جگر

ان اعضا کے لیے سُرخ اور زرد رنگوں سے کام لینا چاہیے۔ کیوں کہ ان سے عضلات کو قوت حاصل ہوتی ہے۔ اعصاب اور معدہ کے خون میں تحریک پیدا ہوتی ہے۔ جگر کا فعل درست ہو جاتا ہے۔ اگر سُرخ رنگ کے زیادہ استعمال سے التہابی کیفیت پیدا ہو جائے تو اُسے آسانی یا بنفشی رنگ سے دور کرنا چاہیے۔



## 5۔ اعضائے ستری

ان پر زرد رنگ کا اثر زیادہ ہوتا ہے۔ جگر اور امعاء کا فعل بیدار ہو جاتا ہے اور قبض و خرابی جگر کی سخت شکایتوں میں زرد رنگ کا استعمال بہت مفید ثابت ہوا ہے۔

## 6۔ اعضائے بطنِ زیریں

ان اعضاء کے لیے سبز رنگ موثر ترین ہے۔ اس کے زیر اثر التہاب نصیبۃ الرحم، التہاب رحم اور التہابِ مثانہ کی تمام شکایتیں جلد رفع ہو جاتی ہیں۔ اگر ان اعضاء کے فعل میں تحریک زیادہ ہو تو نیلاہٹ مائل سبز رنگ استعمال کرنا چاہیے۔ اور اگر فعل سست ہو تو زردی مائل سبز رنگ۔

## 7۔ اعضائے اسفل

چوں کہ جسم کے یہ حصے مراکز حیاتیہ سے زیادہ دور ہیں لہٰذا ان کے لیے سرخ اور نارنجی رنگوں کا استعمال زیادہ مناسب ہوگا۔

## مختلف امراض میں رنگوں کا استعمال

رنگوں کے ذریعہ سے کسی مریض کا علاج شروع کرتے وقت اس کی زبان، آنکھ، ناخن، پیشاب اور پاخانہ وغیرہ کے رنگ اور عام حالت کو پیش نظر رکھنا چاہیے، تاکہ رنگوں کا صحیح انتخاب عمل میں آسکے۔ اگر مریض کی حرارت غریزی میں کمی ہو، آنکھوں، ناخنوں اور ہونٹوں کا رنگ نیلا ہو، زبان کا رنگ سبز یا سبزی مائل زرد، پیشاب کا رنگ سفید یا نیلاہٹ لیے ہوئے اور پاخانہ کا رنگ سفید سبزی مائل یا ہلکا نیلا ہو تو اس کے لیے عام طور پر سُرخ اور گلابی رنگوں کا استعمال

زیادہ مفید ثابت ہوگا۔ اگر مریض پر صفراء کا غلبہ ہو۔ زبان کا رنگ سفید، پاخانہ کا رنگ سفید یا بھورا قبض کی شکایت اور پیشاب کی قلت ہو تو زرد اور نارنجی رنگوں کا استعمال زیادہ مناسب ہوگا۔

بخار کی حالت میں جب جلد گرم ہو، پیشاب، چہرہ، زبان، آنکھوں، ہونٹوں اور ناخنوں کا رنگ زرد یا سرخی مائل ہو تو اُودے اور بنفشی رنگوں سے مریض کو جلد فائدہ ہوگا۔

اگر مریض کے جسم میں حرارت کا زیادہ غلبہ ہو یا وہ صنفی شکایتوں میں مبتلا ہو تو سبز رنگ سے کام لینا چاہیے۔

## مختلف امراض اور علاج

### پھوڑا

ابتداء میں سُرخ اور زرد رنگوں سے کام لیا جائے اور درمیانی حالتِ مرض میں ارغوانی رنگ سے۔ مرض کے زیادہ بڑھ جانے پر سفید اور نیلے رنگ کا استعمال ضروری ہے۔ مطلوبہ رنگ کے پانی میں کپڑے کی پٹیاں تر کر کے متاثر عضوِ جسم پر باندھی جائیں۔ قبض کی شکایت میں مریض کو سوتے وقت زرد پانی پلایا جائے اور زرد رنگ کی ترکاریاں کھانے کو دی جائیں۔ ایک مشہور ماہرِ فن کے تجربات سے ظاہر ہوتا ہے کہ سات مہینے کے ایک بچہ کو جس کے کان کے پیچھے ایک پھوڑا تھا اور تین مرتبہ آپریشن ہو چکا تھا۔ سبز رنگ کا پانی پلانے سے مکمل صحت ہوگئی۔

### دَورہ کا بُخار

مریض کو جب سردی معلوم ہو تو اس کی ناف پر آسمانی رنگ کی شعاعیں ڈالی جائیں اور اسی رنگ کا پانی پلایا جائے۔ بخار تیز ہو جائے تو زرد رنگ کی شعاعیں معدہ کے مقام پر ڈالیں اور اسی رنگ کا پانی پلائیں۔ بخار جب اتر جائے تو مریض کو سُرخ پانی پلائیں۔ اسی سے طاقت بحال ہوگی۔ شدید حملہ بُخار کی صورت میں جگر اور طحال پر زرد رنگ کی شعاعیں ڈالیں۔



### بندشِ حیض

مریضہ کے سینہ اور پیڑو پر پہلے چند منٹ تک، زرد شعاعیں ڈالیں پھر سرخ۔ اُسے سرخ پانی بہت تھوڑی تھوڑی مقدار میں پلائیں۔ سوتے وقت مریضہ کے پیر پندرہ منٹ تک گرم پانی میں ڈبوئے رکھیں اور سر پر آسمانی رنگ کے پانی کی پٹی باندھیں۔ اس طرح اگر شکایت رفع نہ ہو تو مریضہ کے خصیتین الرحم پر سُرخ شعاعیں ڈالیں۔ بالائے بنفشی شعاعوں کا استعمال بھی مفید ثابت ہوتا ہے۔

### فقر الدم (انیمیا)

مریض کو صبح و شام سُرخ پانی پلائیں۔ اگر وہ سُرخ پانی برداشت نہ کر سکے تو ارغوانی پانی پلایا کریں۔ ایسے لوگوں کے لیے ننگے جسم دھوپ میں بیٹھنا مفید ہے۔ فقر الدم کی شکایت اگر بہت بڑھ گئی ہو تو بالائے بنفشی شعاعوں سے کام لینا چاہیے۔

### وہم و فکر

مریض کے سر اور دماغ پر ہلکے آسمانی رنگ کی شعاعیں ڈالیں اور اسی رنگ کا پانی صبح و شام پلائیں۔ کمرے کی دیواروں پر آسمانی رنگ کی قلعی کرادی جائے اور لکھنے پڑھنے کے لیے کمرے میں روشنی بھی آسمانی رنگ کی رہے۔

### آواز بند ہو جانا

گردن پر سفید اور زرد رنگ کی شعاعیں ڈالیں۔ زرد پانی پئیں۔ تکلیف زیادہ ہو تو گہرے نیلے رنگ کا پانی استعمال کریں۔ بعض حالات میں سبز پانی سے بھی فائدہ ہو جاتا ہے۔

## مرگی

دماغ پر آسمانی رنگ کی شعاعیں اور حلقوم اور گدی پر گرم پانی ڈالیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ باقاعدگی سے کریں مرض جاتا رہے گا۔

## نزلہ

بالائی پھیپھڑوں پر پہلے آسمانی رنگ کی روشنی ڈالیں اور دوسری مرتبہ سفید، گردن پر زرد اور سفید روشنی سے یکے بعد دیگرے کام لیں مرض اگر حاد ہو تو گہرے نیلے رنگ کا پانی پلائیں۔ اور گر مزمن ہو تو ارغوانی رنگ کا پانی دیں

## کینسر

سبز روشنی اور سبز پانی سے کام لیں زبان اور حلق کے سرطان کے لیے آسمانی رنگ کے پانی کا غرغرہ بہت مفید ہے۔ اگر درد زیادہ ہو تو مریض کو اس طرح دھوپ میں بٹھائیں کہ سرطان پر سورج کی شعاعیں براہ راست پڑ سکیں۔

## معدہ کا عارضہ

معدہ اور مثانہ پر آسمانی رنگ کی روشنی ڈالیں۔ مریض کو جب پیاس معلوم ہو تو آسمانی رنگ کا پانی تھوڑی تھوڑی مقدار میں پلائیں۔ بعض مریضوں کو سبز روشنی اور سبز پانی سے بھی فائدہ ہوا ہے۔



## دردِ قولنج

آسمانی رنگ کی روشنی اور اسی رنگ کے پانی کا استعمال دردقولنج کے لیے بہت کارگر ہے۔ متواتر عمل سے مرض جاتا رہے گا۔

## قبض

مریض کو زرد پانی پلائیں۔ اگر شکایت شدید ہو تو معدہ، جگر اور آنتوں پر زرد روشنی پندرہ بیس منٹ تک ڈالیں۔ اس طریقہ علاج سے قبض کی پُرانی شکایت دو تین دن میں دور ہو جاتی ہے۔

## تپ دق

مریض کی گردن اور پھیپھڑوں پر زرد اور سفید رنگ کی روشنی ڈالیں۔ کبھی کبھی زرد کے بجائے ارغوانی اور سفید یا اُودی اور سفید روشنیوں سے کام لیں۔ مرض اگر زیادہ بڑھ گیا ہو تو سبز رنگ کی آزمائش کرنی چاہیے۔ مریض کو اگر دماغ کی گرمی سے نیند نہ آتی ہو تو سر پر آسمانی رنگ کی روشنی ڈالیں۔ گہرے نیلے رنگ کا پانی دن میں تین تین مرتبہ پلائیں۔ کمزوری زیادہ ہو تو کبھی کبھی مریض کے پورے جسم پر سُرخ روشنی ڈالتے رہیں۔

## طاعون

آدھے آدھے گھنٹے بعد چائے کا ایک چمچہ بھر آسمانی رنگ کا پانی مریض کو پلائیں اور سر پر اسی رنگ کے پانی کی پٹی باندھیں۔ گلٹی پر گہرے نیلے رنگ کی روشنی ڈالیں۔ اگر گلٹی میں پیپ پڑ گئی ہو تو سبز روشنی سے کام لیں۔ مریض کے سینہ پر گہرے نیلے رنگ کی روشنی ڈالیں یا اس رنگ کے پانی میں کپڑا تر کر کے رکھیں۔ اگر مریض کی آنکھیں زیادہ سُرخ ہو جائیں تو سبز پانی کے

قطرے آنکھوں میں ٹپکائیں۔ پیشاب نہ آتا ہو تو سبز پانی پلائیں اور اسی رنگ کے پانی کی پٹی مثانہ پر باندھیں۔ مریض پر ہذیانی حالت طاری ہو تو آسمانی رنگ کی روشنی پورے جسم پر ڈالیں۔

## نمونیا

مریض کے پھیپھڑوں پر گہرے آسمانی رنگ کی اور گردن پر ہلکے آسمانی اور سفید رنگ کی روشنی ڈالیں۔ مرض کا حملہ شدید ہو تو گہرے نیلے رنگ سے کام لیں۔ بلغم کے ساتھ اگر پھیپھڑوں سے خون آتا ہو تو پھیپھڑوں پر آسمانی رنگ کی روشنی ڈالیں اور اسی رنگ کا پانی پلائیں۔

## زہر

زہروں کے اثر کو دور کرنے کے لیے آسمانی رنگ کا پانی بار بار پلائیں اور اسی رنگ کی روشنی اس کے سر جسم پر ڈالیں۔ اس طرح سے زہر کا اثر دور ہو جائے گا۔

## خارش

متاثر اعضاء پر آسمانی رنگ کی روشنی ڈالیں اور مریض کو اسی رنگ کا پانی صبح وشام پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ خارش کے مرض سے افاقہ ہوگا۔

## گنٹھیا

بالائی وزیریں نخاع اور متاثر اعضاء پر آسمانی رنگ کی روشنی ڈالیں اور مریض کو اسی نگ کا پانی پلائیں۔ شدید حملہ مرض کی صورت میں سبز وسفید روشنیوں سے کام لیں
پُرانی گٹھیا میں مریض کی بالائی وزیریں نخاع اور متاثر اعضاء پر زرد اور ارغوانی رنگ کی



روشنی ڈالیں۔ مریض کو ایسے کمرے میں رکھیں جس کی دیواریں آسمانی رنگ کی ہوں

## کُساح (رکٹس)

جسم پر بنفشی رنگ کی روشنی ڈالیں اور آسمانی رنگ کا پانی پلائیں۔ مریضوں کے لیے ننگے جسم دھوپ میں بیٹھنا مفید ہے۔

## عرق النساء

زیریں حصہ نخاع پر سفید اور آسمانی رنگ کی روشنی ڈالیں۔ ہلکے آسمانی رنگ کا پانی پلائیں۔

## خارجی جراثیمی امراض

چیچک، خسرہ، سرخ بادہ اور جراثیمی بخاروں وغیرہ میں پہلے مادہ کو اُبھارنے کے لیے سُرخ اور زرد روشنی استعمال کریں۔ مرض کے اچھی طرح نمودار ہو جانے پر ارغوانی روشنی سے کام لیں بخار کم کرنے کے لیے مریض کو آسمانی رنگ کا پانی پلانا مفید ہے۔ ہذیانی کیفیت میں سر پر آسمانی رنگ کی روشنی ڈالیں۔ دانوں سے پیپ وغیرہ خارج کرنے میں سبز روشنی سے بہت مدد ملتی ہے۔ مرض کے آخری درجہ میں سفید اور آسمانی رنگ کی روشنی کا استعمال مناسب ہے۔ مرض رفع ہو جانے کے بعد نقاہت دور کرنے کے لیے سُرخ پانی تھوڑی تھوڑی مقدار میں مریض کو صبح وشام پلائیں۔

## ٹائیفائیڈ

تیز بخار کی حالت میں مریض کے سر پر آسمانی رنگ کی روشنی ڈالیں اور اسی رنگ کا پانی

دن میں کئی کئی مرتبہ چائے کا چمچہ بھر کر پلائیں۔ دورانِ مرض میں اگر دست آنے لگیں تو آسمانی رنگ کی روشنی اور پانی سے مدد لیں۔ قبض کی حالت میں زرد روشنی اور زرد پانی کا استعمال مناسب ہوگا۔

## پیشاب کی بندش

مریض کے اعضائے زیریں پر اُودی روشنی ڈالیں اور اسی رنگ کا پانی پلائیں پیشاب کرنے میں اگر زیادہ تکلیف ہو تو سبز اور زرد روشنی اور ان ہی رنگوں کے پانی سے کام لیں۔ جن بچوں کا سوتے میں پیشاب نکل جاتا ہے انہیں ارغوانی اور سبز پانی پلانا مفید ہے۔

## شکایاتِ رحم

ورمِ رحم میں مریضہ کے اعضائے زیریں پر اور پشت پر سبز روشنی ڈالیں اور صبح وشام اسی رنگ کا پانی پلائیں۔

سقوطِ رحم کی شکایت میں سفید اور آسمانی رنگ کی روشنی اور پانی سے کام لیں۔

## دورانِ سر

آسمانی رنگ کی روشنی اور اسی رنگ کے پانی کا استعمال مفید ہے۔

## قے

مریض کو آسمانی رنگ کا پانی پلائیں۔ ہیضہ کے مریضوں کی قے بھی اس پانی سے رُک جاتی ہے۔



## زرد بخار

مریض کے سر پر اُودی اور گردن پر گہری نیلی اور سفید روشنی ڈالیں۔ اگر پیچش کی شکایت ہو تو آنتوں پر آسمانی رنگ کی روشنی ڈالیں اور اسی رنگ کا پانی پلائیں۔ قبض کی شکایت میں زرد روشنی اور پانی سے کام لیں۔ مرض کی شدت ہو تو پیٹ پر ارغوانی روشنی ڈالیں۔

## بواسیر

زرد اور آسمانی رنگ کا پانی پلائیں۔ زیادہ سخت مسوں کو دور کرنے کے لیے سُرخ روشنی اور سُرخ پانی کا استعمال بھی فائدہ سے خالی نہیں۔

## کالی کھانسی

مریض کو دن میں کئی کئی مرتبہ سبز پانی پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ کالی کھانسی سے آرام آجائے گا۔ اس عمل کو شفا تک جاری رکھیں۔

## پیٹ کے کیڑے

مریض کے پیٹ اور آنتوں پر ارغوانی اور زرد روشنی ڈالیں۔ پچکاری کے لیے آسمانی رنگ کا پانی استعمال کریں۔ شدید شکایتوں کی صورت میں مریض کو دن میں تین تین مرتبہ زرد اور آسمانی رنگ کا پانی ملا کر پلائیں۔

## لُو لگنا

مریض کو آسمانی رنگ کا پانی پلائیں اور کمرے کے دروازوں پر نیلے رنگ کے پردے لٹکا دیں۔ بالائے بنفشجی شعاعوں کا استعمال بھی بہت مفید ہے۔

## سنگرہنی

مریض کو زرد اور آسمانی رنگ کا پانی صبح و شام پلائیں۔ انشاء اللہ لگاتار اس عمل سے سنگرہنی سے آرام آ جائے گا۔

## تلی بڑھ جانا

تلی بڑھ جانے کی صورت میں تلی پر زرد روشنی ڈالیں اور مریض کو اسی رنگ کا پانی پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس طریقہ کار پر عمل کرنے سے تلی بڑھنے کا عمل رُک جائے گا۔

## نیند زیادہ آنا

اس شکایت کو رفع کرنے کے لیے مریض کو زرد پانی پلائیں اور جسم پر اسی رنگ کی روشنی ڈالیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ زیادہ نیند کا آنا بند ہو جائے گا۔

## روہے

مریض کے لیے ہلکے اُودے رنگ کی روشنی اور پانی بہت مفید ہیں۔



## خراشِ حلق

حلق کی خراش کے لیے آسمانی رنگ کا پانی ہمیشہ مفید ثابت ہوتا ہے۔ اس عمل کو آرام تک جاری رکھیں۔

## دردِ دنداں

دانتوں پر اُودی روشنی ڈالیں۔ آسمانی رنگ کا پانی پلائیں۔ اور اسی سے غرارے کرائیں شدید درد کی حالت میں نارنجی پانی کے غرارے مفید ثابت ہوتے ہیں۔

## ذات الجنب

سفید اور آسمانی رنگ کی روشنی سے کام لیں۔ درد زیادہ ہو تو مریض کو دن میں کئی مرتبہ آسمانی رنگ کا پانی پلائیں اور اس پانی کی مقام درد پر مالش کریں۔

## گردن کے امراض

گہرے نیلے رنگ کی روشنی اور پانی کا استعمال گردن کی مختلف شکایتوں میں بہت مفید ہے۔

## فالج

مریض کی گدی کے نچلے حصہ اور نخاع کے بالائی اور زیریں حصوں پر زرد اور سفید روشنی ڈالیں۔ ناف کے لیے ارغوانی اور آنتوں کے لیے زرد روشنی کا استعمال مفید ہے۔ جب نخاع گرم ہو تو اس پر آسمانی یا بنفشی روشنی ڈالیں۔ بحالئی طاقت کے لیے سرخ پانی کا استعمال فائدہ سے خالی

نہیں۔ علاج باللون کے بعض عالموں نے سرخ پانی کے ساتھ سُرخ روشنی کے استعمال کا بھی مشورہ دیا ہے۔

## موٹاپا

غیر ضروری موٹاپے کو کم کرنے کے لیے زرد پانی تین تین گھنٹے بعد پلایا جائے۔ مریض کے لیے دھوپ میں چہل قدمی کرنا مفید ہے۔

## اختلاجِ قلب

اعضائے ہضم کے لیے ارغوانی قلب کے لے آسمانی اور امعا کے لیے زرد روشنی سے کام لینا چاہیے۔ مریض کو آسمانی رنگ کا پانی ایک ایک گھونٹ پلانا مفید ہے۔

## ہیپاٹائٹس

مریض کے پیٹ پر آسمانی رنگ کی روشنی ڈالیں اور اسی رنگ کا پانی دو دو گھنٹے بعد دو دو اونس کی مقدار میں پلائیں۔ انشاء اللہ ہیپاٹائٹس کے لیے مفید ثابت ہوگا۔

## گردے کے امراض

آسمانی رنگ کی روشنی سے کام لیں اور زرد پانی پلائیں۔ امراض گردہ سے نجات ملے گی

## انفلوئنزا

سبز روشنی اور سبز پانی کا استعمال انفلوئنزا کے مرض کے لیے بے حد مفید موثر اور



کامیاب علاج ہے۔

## اختناق الرحم

سر پر آسمانی، رحم، ناف اور پشت پر سفید اور آسمانی رنگ کی روشنی دن میں دو مرتبہ ڈالیں۔ شدید حملہ مرض کی صورت میں نارنجی پانی دن میں دو مرتبہ آدھی آدھی چھٹانک کی مقدار میں پلائیں۔

## بالوں کا جلد سفید ہونا

اگر سر کے بال وقت سے پہلے سفید ہو رہے ہوں یا گر رہے ہوں تو آسمانی رنگ کی روشنی سر پر ڈالیں اور اسی رنگ کا پانی پلائیں۔ ناریل کا تیل نیلے رنگ کی بوتل میں بھر کر دو تین ہفتوں تک روزانہ دوپہر کے وقت تین چار گھنٹے دھوپ میں رکھیں۔ پھر استعمال کریں۔ بالوں کا گرنا اور قبل از وقت سفید ہونا رُک جائے گا۔

## بخار

مریض کو آسمانی رنگ کا پانی دن میں کئی کئی مرتبہ پلائیں۔ اگر جگر بڑھ گیا ہو اور قبض کی بھی شکایت ہو تو زرد پانی پلائیں۔ منہ کا ذائقہ کڑوا ہو تو زرد اور آسمانی رنگ کے پانی کو ملا کر پلانا مفید ہے۔ اگر دردِ سر کی شدت ہو تو مریض کے پیٹ پر زرد اور سر پر آسمانی رنگ کی روشنی ڈالیں۔ سینہ میں جلن زیادہ ہو تو گہرے نیلے رنگ کا پانی مفید ہے۔

ملیریا کے بخار میں زرد اور آسمانی رنگ کے پانی کا استعمال ہمیشہ مفید ثابت ہوتا ہے۔

## نار فارسی

سبز یا آسمانی رنگ کی روشنی اور پانی کا استعمال مفید ہے۔شدید حالاتِ مرض میں سبز رنگ بہت مفید ثابت ہوا ہے۔

## چہرہ کا ورم

مریض کے چہرہ، کان اور کنپٹیوں پر آسمانی رنگ کی روشنی ڈالیں اور اسی رنگ کا پانی ایک ایک گھونٹ پلائیں۔انشاءاللہ تعالیٰ چہرہ کا ورم ٹھیک ہو جائے گا۔

## احتلام

مریض کو آسمانی رنگ کا پانی صبح اور سوتے وقت پلائیں اور سخت بستر پر سلائیں۔اس موذی مرض سے نجات مل جائے گی۔

## استسقاء

دو دو یا تین تین گھنٹے بعد زرد پانی مریض کو پلائیں اور سرُخ روشنی اس کے جسم پر ڈالیں۔انشاءاللہ تعالیٰ مرض استسقاء کے لیے مفید ثابت ہو گا۔

## اسہال

ہر مرتبہ پاخانہ کے بعد مریض کو آسمانی رنگ کا پانی پلائیں اور اسی پانی میں کپڑا اتر کر کے پیٹ، ناف اور جگر پر رکھیں۔اسہال سے آرام آ جائے گا۔عمل کو آرام تک جاری رکھیں۔



## پیچش

ابتداء میں جمع شدہ مادہ کو خارج کرنے کے لیے زرد پانی پلائیں۔بخار کو روکنے کے لیے آسمانی رنگ کے پانی سے کام لیں۔مزمن حالات میں سبز پانی کا استعمال مفید ثابت ہوتا ہے۔

## بہرا پن

یہ شکایت رفع کرنے کے لیے مریض کے کانوں پر زرد روشنی ڈالیں اور آسمانی رنگ کا پانی پلائیں۔روشنی دن میں تین مرتبہ پندرہ پندرہ منٹ تک ڈالنی چاہیے۔

## ذیابیطس

مریض کے جگر، پھیپھڑوں اور گُردوں پر زرد یا زرد وسفید اور پیڑو پر سفید و آسمانی رنگ کی روشنی ڈالیں۔اگر گردوں میں تحریک زیادہ ہو تو دماغ پیڑو اور گردوں پر آسمانی رنگ کی روشنی ڈالیں۔مریض کے لیے دھوپ میں بیٹھنا اور شکر اور نشاستہ دار غذاؤں سے پرہیز کرنا مناسب ہے۔

......☆☆☆......

# کرشمہ اعداد

علم الاعداد سے مستحصلات کا حل

## 1۔ برج معلوم کرنے کا طریقہ

نام کے اعداد اور والد کے اعداد کا مجموعہ جمع کر کے 12 پر تقسیم کریں جو باقی بچے اسے برج حمل سے شمار کریں۔

برج حمل، برج ثور، برج جوزا، برج سرطان، برج اسد، برج سنبلہ، برج میزان، برج عقرب، برج قوس، برج جدی، برج دلو، برج حوت۔

## 2-ستارہ معلوم کرنے کا طریقہ:

نام کے اعداد اور ماں کے نام کے اعداد جمع کر کے 7 پر تقسیم کریں۔ تقسیم کے بعد اگر ایک باقی رہے تو قمر 2 عطارد، 3 زہرا، 4 شمس، 5 مریخ، 6 مشتری، 7 زحل۔

## 3-اعداد کے ذریعے استخارہ:

نام اعداد سائل عمر درست یا اندازاً جس دن سوال کیا اس دن کے اعداد مہینہ کا نمبر ترتیب سے قمری مہینے کی تاریخ سن ہجری کے اعداد قمری مہینہ جو بھی اس کے اعداد۔ سوال کے حروف گن لیں ان کی تعداد جمع کریں۔ جو باقی بچے اس میں 786 کم کر دیں جو باقی رہے اس کو تین سے تقسیم کریں تقسیم کے بعد 1 بچے تو جواب اچھا ہے دو بچے تو خاص کامیابی کی امید نہیں۔ اگر کچھ نہ باقی بچے تو سراسر نقصان کا اندیشہ ہے۔

## 4-استخارہ شادی:

اگر کسی لڑکے یہ . ی کے لیے جانکاری حاصل کرنا ہو کہ ان دونوں کی شادی کیسی رہے



گی تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ لڑکا اور لڑکی کے اعداد بمعہ نام مادران میں یوم سوال اور شادی کے اعداد جمع کر کے 2 سے تقسیم کر دیں اگر ایک بچے تو یہ رشتہ غیر مناسب ہے اگر کچھ نہ بچے برابر تقسیم ہو جائے تو رشتہ مناسب ہے۔

## 5- تعبیر خواب:

جس نے خواب دیکھا ہے اس کے بمعہ والدہ اعداد قمری مہینے کے اعداد جس دن خواب دیکھا اس دن کے اعداد ان میں یا خبیر و اخبرنی کے اعداد 1686 کل مجموعے کو 11 پر تقسیم کریں اگر 1 بچے سخت ناکامی۔ 2 شروع میں ناکامی پھر آخر میں کامیابی 3 دوستوں سے غیر متوقع امداد 4 خواب بے حد مبارک کسی روحانی بزرگ کے طفیل پریشانیاں دور ہوں 5 جلد عزت اور سرداری ملے 6 جلد مرادیں پوری ہوں 7 جانوروں سے فائدہ ہو 8 خطرات پیدا ہوں 9 ناکامی۔

## 6-سفر کرنا کیسا رہے گا؟:

اگر کوئی کسی مقصد کے لیے کسی جگہ کا سفر کرتے ہوئے تذبذب کا شکار ہو کہ آیا سفر میں کامیابی ہوگی یا ناکامی تو اس کو یہ کرنا چاہیے کہ

اپنا نام معہ والدہ کے ایک اعداد نکالے

سفر والے دن تاریخ اور ماہ وسن کے اعداد نکالے

جس شہر کا سفر کرنا ہوں اس کے اعداد جمع کریں

المدد یا عالم الغیب کے اعداد شامل کریں

کل مجموعہ کو تین سے تقسیم کر دیں 1 بچے مکمل کامیابی 2 کامیابی پوری طرح نہیں 3 اگر کچھ نہ بچے تو سفر ناکام رہے گا۔

## 7-یہ خبر درست ہے یا غلط؟:

اگر یہ معلوم کرنا ہو کہ خبر درست ہے یا غلط تو خبر کے اعداد نکالیں۔ خبر دینے والے شخص کا نام کے اعداد جس دن یہ اطلاع دی گئی اس دن کے عدد تاریخ ماہ وسن کے اعداد بھی جمع کریں۔

کل ٹوٹل کو 2 سے تقسیم کریں اگر کچھ نہ بچے تو خبر درست ہے اگر ایک بچے تو خبر غلط ہے۔

## 8- اولاد کیوں نہیں ہوتی ؟:

عورت کا نام معہ نام شوہر اور معہ نام والدہ جس دن سوال کیا جائے اس دن کے اعداد تاریخ ماہ و سن کے اعداد جمع کر کے 4 سے تقسیم کریں۔

1 بچے تو عورت بانجھ ہے 2 بچے رحم میں کچھ نقص ہے 3 بچے مرد میں کچھ خرابی ہے کچھ نہ بچے تو عورت پر آسیبی اثرات کا غلبہ ہے۔

## 9- حمل کیوں نہیں ٹھہرتا ؟:

کسی عورت کے اگر بچہ نہ ہوتا ہو اور یہ معلوم کرنا ہو کہ حمل نہ ٹھہرنے کی وجہ کیا ہے تو عورت کے نام کے اعداد اس کے ماں کے نام کے اعداد دن کے اعداد اللہ عالم الغیب کے اعداد اور برائے حمل کے اعداد جمع کر کے تین پر تقسیم کریں۔

1 بچے تو عورت بانجھ 2 بچے تو رحم میں ورم 3 بچے تو کچھ نہ بچے تو عورت پر اوپری اثرات ہیں۔

## 2- کمی عورت میں ہے یا مرد میں؟:

بچہ پیدا نہ ہونے کی صورت میں یہ اندازہ کرنے کے لیے کمی شوہر میں ہے یا بیوی میں دونوں کے نام کے اعداد ماں کے اعداد کے ساتھ جمع کر کے 9 پر تقسیم کریں اگر تقسیم کے بعد صفر یا جفت عدد بچے تو سمجھیں کہ کمی مرد میں ہے اگر طاق عدد بچے تو کمی عورت میں ہے۔

## 11- عورت حاملہ ہے یا نہیں؟:

عورت کے نام اور دن کے اعداد جمع کر کے اس میں تاریخ دن سن اور ترتیب مہینہ کے اعداد جمع کریں اور 3 پر تقسیم کر دیں۔

1- بچے تو حاملہ ہے۔ 2 بچے تو حاملہ نہیں ہے۔ اگر کچھ نہ بچے تو حاملہ تھی مگر اب نہیں

## 12- حاملہ کے پیٹ میں لڑکا ہے یا لڑکی:

غیب کا علم تو صرف پروردگار عالم الغیب کو ہی ہے لیکن ذریعوں واسطوں اور حواس خمسہ کے توسل سے جو علم حاصل ہوتا ہے اس پر غیب کا اطلاق نہیں ہوتا اور وہ صد فیصد درست نہیں ہوتا۔ اس میں بہر حال خطا کا امکان ہوتا ہے پھر بھی تجربات کی کسوٹی پر اسّی فیصد یہ علم درست پایا





گیا ہے۔ اگر علم الاعداد کے ذریعے یہ معلوم کرنا ہو کہ حاملہ کے پیٹ میں لڑکا ہے یا لڑکی تو اس کا طریقہ یہ ہے۔

حاملہ معہ نام والدہ کے اعداد یوم معلوم کے اعداد جمع کریں اور 3 پر تقسیم کریں۔

اگر ایک بچے تو انشاء اللہ لڑکا پیدا ہو۔ اگر دو بچے تو لڑکی۔ اگر کچھ نہ بچے تو عورت یا بچے کے لیے خطرہ ہے۔

## 13- مریض ٹھیک نہ ہوگا یا ٹھیک ہوگا؟

مریض کے نام کے اعداد نکالیں یوم معلوم کے اعداد پھر مدد یا عالم الغیب کے اعداد اس میں شامل کریں اس مجموعہ کو تین سے تقسیم کریں۔

ایک بچے تو مریض ٹھیک ہوگا مگر مرض طویل ہوگا۔ دو بچے تو مریض بہت جلد ٹھیک ہو گا۔ اگر کچھ نہ بچے تو مریض کی جان کو خطرہ ہو۔

## 14- دوا سے فائدہ ٹھیک ہوگا یا نہیں؟:

دواؤں کے نام اور ان کے اعداد نکال کر جمع کرے اس میں مریض اپنا اور اپنے ماں باپ دونوں کے نام اور اس مرض کے اعداد جس میں وہ مبتلا ہو اس مجموعہ کو تین پر تقسیم کر دیں ایک بچے تو دوا سے فائدہ ہوگا دو بچے تو کچھ فائدہ ہوگا۔ صفر بچے تو دوا نقصان دہ ہے۔

## 15- تشخیص مرض:

مرض کی تشخیص علم الاعداد کے ذریعے بھی کی جاتی ہے اور تجربہ کی کسوٹی پر یہ تشخیص بالکل درست ثابت ہوتی ہے طریقہ اس کا یہ ہے کہ مریض اور اس کی والدہ کے نام کے اعداد لیں اور اس دن کے اعداد لیں جس دن تشخیص کر رہے ہیں تاریخ ماہ و سن کے اعداد انگریزی حساب سے لیں۔

تاریخ پیدائش معلوم ہو تو وہ بھی لکھیں ورنہ اندازاً عمر لکھیں اس میں قانون کے 1400 اعداد بھی شامل کریں۔ ٹوٹل کو چار سے تقسیم کریں تقسیم کے بعد اگر بچیں۔

1- جسمانی مرض۔ 2- نظر بد۔ 3- آسیبی اثرات۔ صفر بچے تو جادو کرایا گیا ہے۔

## 16- مقدمہ میں کون غالب و مغلوب ہوگا؟

یہ دیکھنے کے لیے مقدمہ میں کون غالب و مغلوب رہے گا مدعی اور اس کی ماں اور مدعا

علیہ اور اس کی ماں کے نام کے اعداد جمع کریں اور 4 پر تقسیم کر دیں تقسیم کے بعد اگر ایک بچے تو مدعی کامیاب و غالب ہو۔ اگر 2 بچیں تو مدعا علیہ کامیاب ہوگا۔ اگر 3 باقی رہیں تو دونوں میں صلح ہوگی۔ اگر صفر بچے تو ہمیشہ جھگڑتے رہیں گے کبھی ایک فریق غالب ہوگا کبھی دوسرا۔

## 17- مقدمہ میں فتح و شکست معلوم کرنا؟:

دوسرا طریقہ یہ ہے کہ مدعا علیہ اور مدعی کے نام کے اعداد نکال کر اس میں دونوں کی ماؤں کے نام کے اعداد بھی شامل کریں اور سن و ماہ تاریخ اور یوم شروعات مقدمہ کے اعداد بھی شامل کریں کل کو 9 پر تقسیم کریں بعد تقسیم۔

1-5-7 باقی رہے تو مدعی کامیاب ہوگا

0-2-4 باقی رہے مدعا علیہ کامیاب ہوگا

3-6-8 باقی ہے تو مقدمہ خارج یا راضی نامہ ہوگا

## 18- فلاں جگہ تجارت یا ملازمت فائدہ دے گی؟

اگر کوئی شخص کسی شہر یا ملک میں تجارت یا ملازمت کا خواہشمند ہو تو یہ اندازہ کرنے کے لیے اس کو اس کام میں فائدہ ہوگا یا نہیں تو یہ طریقہ اختیار کرے۔

سب سے پہلے اپنا اور اپنا نام والدہ کے اعداد لیں اور کل مجموعے کو 8 سے تقسیم کر دیں اس کے بعد اس شہر یا ملک کے اعداد نکال کر ان کو دوگنا کر دیں اور 8 پر تقسیم کر دیں پھر دونوں عددوں کو دیکھیں۔ اگر تقسیم کے بعد علاقے کے عدد زیادہ ہوں تو وہاں کام کرنے میں ملازمت یا تجارت میں فائدہ ہوگا۔ ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔

## 19- کاروبار میں شرکت کیسی رہے گی؟:

جن دو شخصوں میں تجارت میں شرکت ہونی ہے ان کے نام کے اعداد اور ان کی ماں کے اعداد جمع کریں اور یوم سوال کے اعداد بھی شامل کریں اور مجموعے میں 1721 اعداد شامل کریں اور 2 پر تقسیم کر دیں۔

اگر ایک باقی رہے تو شرکت بہتر ہے۔

اگر کچھ نہ بچے تو شرکت مناسب نہیں۔



## 20- عورت اور مرد کا وصل ہوگا یا نہیں؟

اگر یہ معلوم کرنا ہو کہ عورت اور مرد کی شادی ہوگی یا نہیں تو اس کا طریقہ کار یہ ہے کہ دونوں کے نام مع والدہ کے جمع کریں اور 5 پر تقسیم کر دیں اگر 1-3 یا 0 بچے تو دونوں کا وصل ممکن ہے۔ اگر 2 یا 4 بچے تو دونوں کی شادی اور وصل ممکن نہیں۔

## 21- محبت اور عداوت معلوم کرنے کا طریقہ؟

طالب و مطلوب کے نام بمعہ والدہ کے اعداد نکالیں اور آپس میں جوڑ دیں اور 12 پر تقسیم کریں تقسیم کے بعد جو بچے اس کو نیچے دیئے ہوئے نقشہ میں دیکھیں اگر بچا ہوا عدد نقشہ محبت میں ہے تو سمجھیں دونوں میں محبت ہے اور اگر وہ نمبر نقشہ عداوت میں ہے تو اس صورت میں محبت نہیں ہے۔

صفر مشترک ہے اس محبت اور عداوت دونوں کا امکان ہے۔

| ۶ | ۸ | ۲ |
|---|---|---|
| ۴ | ۰ | ۳ |

نقشہ محبت

| ۷ | ۵ | ۱ |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۰ | ۹ |

نقشہ عداوت

## 22- عورت وفادار ہے یا بے وفا؟

اگر یہ معلوم کرنا ہو کہ عورت وفادار ہے یا بے وفا تو اس عورت کے نام کے اعداد بمعہ والدہ شوہر کے نام کے اعداد بمعہ والدہ جمع کر کے اس میں 500 کا اضافہ کریں اور اس کو 3 پر تقسیم کر دیں اگر ایک بچے تو عورت وفادار ہے۔ اگر دو بچے تو عورت کے خیالات پاک وصاف نہیں۔ اگر کچھ نہ بچے تو عورت شوہر سے بھی محبت کرتی ہے اور کسی اور سے بھی۔

## 23- فلاں عورت سے نکاح کروں یا نہیں؟

اگر یہ معلوم کرنا ہو کہ فلاں عورت کے ساتھ نکاح کرنا کیسا رہے گا تو اپنا اور اس عورت کا نام معہ والدہ کے اعداد لیں جس دن یہ معلوم کرنا ہو اس دن کے اعداد بھی شامل کریں اس مجموعہ میں مزید 66 عدد قانون کے شامل کریں اور 4 سے تقسیم کر دیں تقسیم کے بعد اگر ایک بچے تو اس عورت سے نکاح میں کوئی حرج نہیں۔ دو بچے تو اس عورت سے نکاح میں نقصان ہے۔ تین بچے تو

نکاح کے بعد جدائی کا اندیشہ ہے۔ چار بچے تو بعد نکاح عورت کی موت کا خطرہ ہے۔

## 24- قرض وصول ہوگا یا نہیں؟

اگر آپ یہ معلوم کرنا چاہیں کہ قرض خواہ کا قرض وصول ہوگا یا نہیں تو یہ طریقہ یہ ہے کہ قرض خواہ اور مقروض کے نام بمعہ والدہ کے اعداد نکالیں اور قرض کی رقم جو مقروض کے ذمے واجب الادا ہے وہ بھی جمع کریں اور 6 سے تقسیم کردیں۔

ایک بچے تو قرض جلد وصول ہوگا۔ دو بچے تو قرض کچھ دیر بعد وصول ہوگا۔ تین بچے تو کچھ وصول ہوگا اور کچھ وصول نہیں ہوگا۔ اگر کچھ نہ بچے تو قرض کی وصول یابی مشکل ہوگی۔

بحوالہ: اعداد کے کرشمے

سید حسن الہاشمی

تحقیق وتخریج

معراج العملیات الجفر

مرتبہ، راجہ فیصل حمید



# مفید طبی مشورے

## نسخہ آتشک کے لیے

بہت مفید ہے یہ نسخہ انگریز برتتے ہیں۔ مصطگی۔ جند بیدستر۔ گندھک زرد نو نو درم۔ بزبار تین درم۔ ریوند چینی پانچ درم۔ ماہ فرفیون نصف مثقال گلاب اور لیموں کے عرق میں گولیاں بنا کر ایک پور برابر صبح وشام کو نگل لیا کریں۔ کھٹائی، دودھ کی چیزوں۔ مچھلی بادانگیز چیزوں کو نہ کھائیں۔

## مجرب برائے آتشک

آتشک کو مفید ہے۔ پرانا گڑ۔ مردار سنگ۔ زعفران۔ تخم۔ جمالگوٹہ کوٹ چھان کر آٹھ گولیاں بنالیں اک گولی پر تا بہ ایک گولی صبح ایک گولی شام کو کھائیں اور اس کے بعد روٹی اور گھی کا میدہ کھائیں صحت ہوجائے گی مجرب ہے۔

## آتشک کا شافی علاج

آتشک کو فائدہ مند ہے۔ بیخ کٹائی۔ ریوند چینی۔ بیخ اندرائن ہموزن کوٹ چھان کر کھائیں تو جلاب ہوجائے گا اس کے بعد دوا کریں انشاءاللہ شفا ہوگی۔

## سر کے بال گرنا

سر اور داڑھی کے بالوں کو گرنے سے محفوظ رکھتا ہے اور خوب مضبوط کردیتا ہے۔ لاون کو شیرہ مازو میں تر کریں پھر روغن مورد اور شراب نصف حصہ لاون میں اور پرساوشاں میں ملا کر حمام یا دھوپ میں لگائیں اگر مزاج سرد ہو یا موسم سردی کا ہو تو روغن زیتون ملالیں۔

## بالچھڑ کا علاج

اس مرض کو مفید ہے لاؤن تین درم۔ مازو ایک درم۔ مصطگی ڈیڑھ درم۔ مورد۔ قرومانا دو دو درم۔ کندر ایک درم۔ روغن گل سرخ میں گلا کر بالوں اور ان کی جڑوں پر لگائیں نہایت عجیب اور مجرب ہے۔

## خصیہ کا ورم

خصیہ کے ورم کو فائدہ بخشا ہے۔ اکلیل الملک۔ بابونا۔ خطمی۔ مقل۔ بزرالحر۔ میتھی۔ چنے کا آٹا۔ زیرہ ہموزن کوٹ چھان کر بزرالکتان کے لعاب میں ملا کر خصیہ پر لگائیں۔

## حمل گر جائے

سنبھالی کے پتوں کا عرق۔ چترک کی جڑ۔ کچھ رائی ملا کر کھا کر اوپر سے گائے کا گھی پی لینے سے حمل گر جاتا ہے۔

## ایام کی تکلیف

سونف 9 گرام، انیسوں 4 گرام، بیج کرفس 3 گرام، گاؤزبان 5 گرام، جوش دے کر گل قند 20 گرام ملا کر سفوف ریوند خطائی اصلی ایک گرام کے ساتھ صبح وشام پلائیں ان دنوں میں درد ناف یا پیٹ جو ہوتا ہے اس کے لیے بھی مفید ہے۔

## مردانہ کمزوری (طلاء سیاہ)

چالیس عدد پپلی سالم لے کر پودا سے لگی ہوئی زرد بینگن میں گاڑ کر سایہ میں خشک کریں۔ پھر تلوں کا تیل 250 گرام میں پکائیں۔ اس میں 35 گرام خراطین شدہ بھی ڈال دیں۔ جب یہ تمام چیزیں تیل میں جلنے کے قریب پہنچیں تو اس میں تین عدد لہسن کی پوتھیاں ڈال کر آگ سے اُتار لیں اور خوب باریک پیس کر محفوظ رکھیں۔ صبح شام قدرے عضو پر (منہ و جڑ چھوڑ کر) مالش کر کے اُوپر پان کا پتہ لپیٹ دیا کریں۔ انشاء اللہ پندرہ دن میں فائدہ ہو جائے گا۔



## جوشاندہ دافع آتشک

پٹول پتر۔ ہرڑ۔ بہیڑہ۔ آملہ۔ نیم کی چھال۔ چرائتہ۔ کتھ۔ بجے ساز۔ ہر ایک 6 ماشہ لے کر جوکوب کریں۔ شام کو 16 گنا پانی میں بھگوئیں صبح نرم آگ پر جوشاندہ تیار کریں۔ جب آٹھواں حصہ پانی باقی رہ جائے تب اُتار کر چھان لیں اور گوگل بقدر ا ماشہ کے کھا کر اوپر سے یہ جوشاندہ پی لیں مناسب مفید ہے۔

## بچے کا سوکھا

اس مرض میں بچے کا چہرہ خوش نما رہتا ہے، مگر تمام جسم بالخصوص گردن بہت لاغر ہو جاتی ہے۔ سرین پر سلوٹ پڑ جاتے ہیں۔ اور کھال پر بھی سلوٹیں پڑ جاتی ہیں۔

دو تین بنگلہ پان پر اچھی طرح چونا و کتھہ لگا کر سپاریاں ڈال کر دو تین کلو کے ہرے پتوں کے ساتھ منھ میں چبائیں۔ اس کی پیک بچے کی ریڑھ کی ہڈی پر گرا کر جلد جلد مل دیں، ریڑھ کی ہڈی اور شانوں کے درمیان چھوٹے چھوٹے کرم نظر آئیں گے۔ ان کو فوراً چھن لیں۔ پھر پیک گرا کر اس طرح ملیں اور کرم نکالیں۔ تین چار روز یہ عمل متواتر کرنے سے بچے کا سوکھا (مسان) دور ہو جاتا ہے۔

(حکیم دلبر حسن خان صاحب بھٹی، بانی بھوپندرہ طبیہ کالج)

## اختناق الرحم

کیسر 3 گرام، جاوتری 3 گرام، جائفل 3 گرام، پپلی 6 گرام ادرک 12 گرام، آسگندھ ناگوری 12 گرام، سب کو پیس کر پانچ عدد پان کے پتے پیس کر ملائیں اور گولیاں بقدر نخود بنائیں۔ ایک گولی پان میں رکھ کر کھلائیں۔

## امراض معدہ

ہینگ اصلی، سہاگہ بریاں، سونٹھ، نمک لاہوری، ہر ایک 50 گرام، ہری مولی کے

پتوں کا پانی پھاڑا ہوا 400 گرام کے ساتھ نخود کے برابر گولیاں بنائیں۔ایک سے دو گولی

## حمل گر جانا

شملیت تخم شبت۔تخم زردک پانچ پانچ درم کو چار سیر پانی میں جوش دیں جب آدھ سیر رہ جائے گھوٹ کر نیم گرم پلادیں۔حمل گر جائے گا۔

## بچہ جلد پیدا ہو

یعنی وہ دوا جس سے بچہ آسانی سے اور جلدی سے پیدا ہو جائے۔سونف کی جڑ۔سرس کی جڑ۔مرکی جڑ میں سے جو مل سکے پنکھہ نچھتر کی ساعت میں اتوار کے دن عورت کی کمر میں باندھ دیں فوراً بچہ ہو جائے گا اور اس جڑ کو پیٹ پر ملا کریں۔

## بچہ جلدی ہو

گھونچی کی جڑ پنکھ پچھتر کی گھڑی میں اتوار کے دن لے کر عورت ہاتھ میں لے یا کمر میں باندھے تو بچہ آسانی سے ہو جائے گا۔از تحفہ نظام شاہیہ۔

## وجع مفاصل ونقرس کے لیے

نقرس اور وجع مفاصل کو فائدہ مند ہے صندل سفید۔مغاث۔خطمی۔نیکو آرد۔سورنجان۔بنفشہ خشک ہموزن کوٹ چھا کر روغن شیرہ اور مرغ کے انڈے کی زردی میں اور سرکہ میں ملا کر لیپ کریں

## جوڑوں کی درد

عرق النساء اور جوڑوں کی دردوں کو فائدہ مند ہے۔گیہوں کی بھوسی۔بابونہ۔شبت۔تخم میتھی۔کو کوٹ چھان کر گندھک کے عصارہ میں ملا کر لیپ کریں۔



## عرق النساء کے لیے

عرق النساء کو مفید ہے۔سداب۔ رال تین تین درم گندھک جاوٗ شیر۔اسقیل بریاں۔بورہ۔مویزج۔ایک ایک درم۔حب الفار دو درم۔موم پانچ درم روغن نارین میں ملا کر لیپ کریں۔

## ہاتھ پاؤں کے درد کے لیے

عرق النساء اور تمام جوڑوں کو اور ہاتھ پاؤں کے درد کو فائدہ مند ہے۔میتھی کو مٹی کے برتن میں ڈال کر اور سرکہ اور پانی ملا کر جوش دیں جب گھل جائے کسی قدر شہد ملا کر پھر جوش دیں اور لیپ کریں۔

## امراض چشم

گل منڈی 100 گرام، ہرڑ سیاہ، 50 گرام، دھنیا خشک 50 گرام، چینی سفید ہموزن لے کر سفید بنالیں خوراک 3 گرام ہمراہ تازہ پانی استعمال کرائیں۔

## دمہ

گاؤزبان 5 گرام، گل گاؤزبان 3 گرام، عناب 5 دانہ، ابریشم شدھ 5 گرام، چھان گندم 25 گرام گرام، چینی سفید 35 گرام۔جوشاندہ پلائیں۔

## دل کی پھڑکن

طباشیر، دھنیاں خشک، صندل سفید، الائچی سفید، کہربا، زہر مہرہ، ہر ایک 50 گرام، نارجیل دریائی 30 گرام، کشتہ عقیق 20 گرام، کشتہ مرجان 10 گرام، ورق چاندی 20 عدد۔مثل غبار کھرل کریں۔خوراک ایک سے دو گرام ہمراہ رُب انار دیں۔انشاء اللہ مرض میں افاقہ ہوگا۔دوا کا استعمال چند روز باقاعدگی سے کریں۔

## یرقان

عناب، آلو بخارا، پانچ پانچ دانہ، تخم کاسنی، مکوخشک، گُل نیلوفر ہر ایک 5 گرام، رات کو گرم پانی میں بھگو کر صبح مل چھان کر خمیرہ بنفشہ تین تولہ ملا کر پلائیں دوا کے علاوہ ہر چیز پر سختی سے کار بند رہیں۔

## غشی

دواالمسک معتدل جواہر والی 5 گرام، عرق بید مشک 3 گرام، کے ہمراہ دیں، یا خمیرہ مروارید 5 گرام، ہمراہ عرق گلاب و گاجر دیں یا کشتہ مرجان ایک رتی، مروارید بھسم ایک رتی ہمراہ خمیرہ گاؤزبان عنبری 5 گرام دیں۔ انشاء اللہ غشی کا مرض جاتا رہے گا۔

## بدہضمی

ہینگ، سہاگہ بریان، چھلکا ہرڑ زرد، نمک لاہوری ہر ایک 12 گرام، سونٹھ 3 گرام، باریک پیس کر لیموں کاغذی کے رس میں گوندھ کر گولیاں بقدر نخود بنائیں اور ایک سے دو گولی ہمراہ پانی دیں۔ کھانے پینے میں اعتدال کیجئے انشاء اللہ مرض جڑ سے چلا جائے گا۔

## بواسیر

صرف گیرو کو آب لکرونده میں پیس کر چنے کے برابر گولیاں بنائیں۔ ایک گولی صبح اور ایک گولی شام ہمراہ تازہ پانی دیں۔ انشاء اللہ بواسیر جاتی رہے گی۔ مصالحہ دار چیزوں سے پرہیز کریں۔

## بواسیر بادی

رسونت، مغز تخم نیم، مغز تخم بکائن، ہرڑ سیاہ، نرکچو، مرچ سیاہ مصطگی، لکرونده بوٹی کے رس میں کھرل کر کے نخود کے برابر گولیاں بنائیں۔ ایک گولی صبح اور یک گولی شام ہمراہ پانی دیں۔



## ذیابیطس (پیشاب میں شکر آنا)

معجون فلاسفہ 7 گرام، کشتہ پوست، بیضہ مُرغ، ایک رتی ملا کر کھلائیں۔ میٹھی اشیاء سے پرہیز کریں ورزش اور روزانہ سیر کریں خوراک میں اعتدال کریں آرام آجائے گا۔

## ذیابیطس کہنہ (پُرانی)

گری تخم جامن 10 گرام، افیون ایک گرام، ان کو باہم 32 گولیاں بنائیں اور صبح و شام ایک ایک گولی تازہ پانی سے دیں۔

## گردوں کی کمزوری

مغز نارجیل، مغز فندق، مغز پستہ، مغز چلغوزہ، مغز اخروٹ، مغز بادام ہر ایک دس گرام، شہد 20 گرام، معجون بنائیں۔ دس دس گرام صبح و شام کھا کر اُوپر سے دودھ نیم گرم گائے 250 گرام پلائیں۔

## جریان

ثعلب مصری، طباشیر، گوند چینا، ست گلو، دانہ الائچی خورد، ہر ایک دس گرام، چینی سفید 25 گرام، سفوف بنائیں اور پانچ گرام ہمراہ دودھ گائے دیں۔

## پاؤں کا داد

پارہ دس گرام، مرچ سیاہ، کمیلہ ہر ایک چھ گرام، گھی خالص 40 گرام، زردی بیضہ مرغ ایک عدد کھرل کر کے مرہم بنائیں اور بقدر مناسب لگائیں۔

## زہریلے امراض

جو ہر رس کپور ایک چاول، منقی میں (دانے نکال کر) لپیٹ کر کھلائیں۔ بیرونی طور پر سفیدہ کاشغری، رسونت، کافور ہر ایک دو گرام، لعاب ریشہ خطمی دس گرام میں ملا کر زخموں پر

لگائیں۔

## محرقہ بخار (ٹائیفائیڈ فیور)

مویز منقیٰ 9 دانہ، عناب 5 دانہ، انجیر زرد 3 دانہ، خاکسی 7 گرام، رات کو گرم پانی میں بھگو کر رکھیں۔ صبح جوش دے کر مل چھان کر چینی سفید 25 گرام ملا کر پلائیں۔ مریض کی صراحی میں خاکسی (خوب کلاں) دس گرام پوٹلی میں باندھ کر ڈال دیں۔ پھر وہ اسی صراحی سے پانی پیے اور خاکسی اُس کے بستر پر بھی چھڑک دیں۔

## کان بہنا

زیری ساہ دو گرام، تلی کا تیل 25 گرام، جلا کر چھان لیں اور ایک سے دو بوند نیم گرم کان میں ڈالیں۔ انشاءاللہ کان کا بہنا ٹھیک ہو جائے گا۔ بے حد مفید ہے۔

## کالی کھانسی

ہلدی، اجوائن، نمک خوردنی، مساوی الوزن لے کر کوزہ گلی میں بند کر کے جلا لیں۔ خوراک ایک سے دو رتی ہمراہ شہد چٹائیں۔ انشاءاللہ کالی کھانسی کا مرض جاتا رہے گا باقاعدگی سے چند روز استعمال کریں۔

## امراض قلب و اعصاب

اسطوخودوس، برگ بادرنجبویہ، عود صلیب، جدوار، شہد کے ساتھ گولیاں بقدر نخود بنائیں، ایک سے دو گولی ہمراہ پانی دیں۔ انشاءاللہ امراض قلب و اعصاب کے لیے مفید ہے۔

## دردِ شقیقہ

اسطوخودوس اعلیٰ قسم کا سفوف کر کے شہد کے ساتھ حبوب بقدر نخود بنائیں، ایک سے دو گولی ہمراہ پانی استعمال کرائیں، نہایت فائدہ مند ہے۔



## مردانہ کمزوری کا خاتمہ

گٹھلی نکالے ہوئے چھوہارہ ایک سیر کوٹ چھان لیں۔ اور پیپل چار تولہ۔ ان دونوں کو چار سیر دودھ میں پکا کر کھویا بنا لیں۔ پھر آدھ سیر گھی گائے ڈال کر نرم آنچ پر بھون لیں۔ بعد ازاں تین سیر مصری کی چاشنی کر کے کھیوا کو ملائیں۔ اور مندرجہ ذیل ادویات کوٹ چھان کر ڈالو مقعہ۔ اسگند۔ موصلی سیاہ و سفید۔ لونگ۔ جائفل۔ جاوتری۔ پترج۔ دارچینی۔ گول مرچ۔ الائچی۔ بیج اوٹنگن۔ گوکھرو۔ کیسر۔ پیپل۔ دو دو تولہ۔ کشتہ ابرک۔ فولادی قلعی دو دو تولہ کستوری چھ ماشہ۔ کافور بھیم سینی تین ماشہ۔ میوہ جات۔ بادام۔ پستہ۔ چلغوزہ۔ اخروٹ۔ کشمش۔ چرونجی۔ ناریل دو دو تولہ۔ مقدار خوراک 6 ماشہ سے ایک ایک تولہ تک دونوں وقت ہمراہ دودھ۔

## نامردی دور ہو جائے

ایک عمدہ سفید گولا لے کر منہ پر ایک ٹکڑا کاٹ کر اس میں دو تولہ سفوف تال مکھانہ۔ ڈال کر اوپر سے دودھ بڑ پوری طرح سے بھر دیں۔ اور کاٹا ہوا ٹکڑا منہ پر لگا کر ٹھیک سے بند کر دیں۔ پھر اس ناریل کو دو سیر دودھ میں ڈال کر کھیوا بنا لیں۔ ناریل کھوئے کے ساتھ ہی مل جائے۔ اگر کچھ باقی رہے تو سل پر پیس کر سب کو یکجان کر دیں۔ بعد ازاں ایک پاؤ گھی گائے ڈال کر نرم آنچ سے بھون لیں پھر دو سیر مصری کی چاشنی کر کے کھوئے کو ملا دیں۔ اور حسب ذیل ادویات کوٹ چھان کر ملائیں۔

جاوتری۔ لونگ۔ جائفل۔ گوکھرو۔ عقرقرحا۔ سونٹھ۔ گری بیج کونچ کھرینٹی۔ ملیٹھی۔ مرچ سیاہ۔ کشتہ قلعی۔ ہر ایک ڈیڑھ تولہ۔ کستوری تین ماشہ۔ زعفران 3 ماشہ۔ ورق سونا چاندی۔ پچاس پچاس عدد۔ سب کو ٹھیک سے ملا کر حسب برداشت ایک تولہ سے دو تولہ تک کھا کر اوپر سے دودھ استعمال کریں۔ نامردی کو ختم کرنے میں عجیب اثر رکھتا ہے۔

## طاقت ہی طاقت

ترکٹہ۔ ترپھلہ۔ لونگ۔ سفید چند۔ کالا اگر تال مکھانہ۔ عقرقرحا۔ جائفل۔ گری کونچ

بیج۔ گوند سینبھل۔ گل شکری۔ اسگندھ گوکھرو۔ موصلی سفید وسیاہ۔ بائے بڑنگ سمندر سوکھ۔ جاوتری۔ جائفل۔ مرچ سیاہ۔ کھرینٹی۔ ایک ایک تولہ۔ زعفران ایک تولہ۔ کستوری۔ 6 ماشہ۔ ایک سیر مصری کی چاشنی کر کے سب ادویات کوٹ چھان کر ملا دیں۔ پھر ورق سونا۔ چاندی۔ ایک ایک سوا اور چار تولہ عمدہ دہلی بھنگ کا چورن تھوڑے گھی میں بھون کر ملا دیں۔ اگر کشتہ فولاد ایک تولہ ملا دیں تو بہت ہی طاقتور ہو جاتا ہے۔ ورنہ ضرورت نہیں۔ مقدار خوراک 6 ماشہ سے ایک تولہ تک۔ حسب برداشت دودھ سے استعمال کریں۔

## نامردی کا بہترین علاج

سنکھیا زرد۔ ہرتال ورقی۔ پارہ۔ گندھک آنولہ سار۔ بیر بہوٹی۔ پوست بیخ۔ کنیر سفید۔ گھونگچی سفید۔ مینسل۔ سوہاگہ۔ ہر ایک دو دو تولہ۔ گھی بیس تولہ۔ پہلے گندھک اور پارہ کو کھرل میں ڈال کر خوب کجلی کریں۔ بعد میں ہڑتال ڈال کر خوب کھرل کریں۔ بعد ازاں ایک موٹے کپڑے پر سب کو لپیٹ کر بتی کی طرح سے بنا دیں۔ اور اس کے ایک سرے میں آگ لگا کر نیچے کانسی کی تھالی رکھیں۔ تاکہ روغن بتی والا تھالی میں ٹپکتا رہے۔ پھر شیشی میں جمع کر کے رکھیں۔ یہ بہت ہی اکسیر ہے۔ دو ہفتہ کے استعمال سے نامرد کو مرد بنا دیتا ہے۔ استعمال مطابق دیگر طلاء جات کریں۔

## نسخہ جوڑوں کی درد کے لیے

بابونہ۔ برگ کنڈیاری۔ برگ مدار ہر ایک ایک تولہ۔ روغن کنجد۔ 20 تولہ سب کو کوٹ چھان کر پانچ کلو پانی میں ڈال دو۔ اور نیچے آگ دیئے جاؤ۔ جب پانی جل جائے اور تیل باقی رہ جائے تو اس کی مالش کرو، بہت مفید ہے۔

## سلائی پھولا آنکھ

پھٹکڑی پھل۔ شورہ۔ نوشادر۔ مصری۔ سرد چینی۔ چینی مٹی جس کے برتن ہوتے ہیں حقہ کی میل۔ کانچ پھل سب کو اکیس یوم تک کھرل کر کے مٹی کے برتن یا شیشی میں رکھو تو پندرہ



سال کے پھولا کو مفید ہے۔ میرا خود آزمودہ ہے۔ اور اس کے دوران استعمال میں کسی قسم کی چیز کا استعمال نہ کریں۔ صرف اس کے ساتھ گندم کی روٹی کھانا لازمی ہے۔ اور سر میں بھی گھی کی مالش کریں۔ بلا روٹی گندم اور گھی کے کوئی ترشی یا شیرینی نہ کھائیں۔

## درد دندان

گوشت خورہ آک کے دودھ میں تر کر کے کوزہ میں بند کرو اور اوپر آگ دے دو۔ تو وہ کشتہ ہو جائے گا۔ پیس کر شیشی میں بھر رکھو۔ اور ضرورت کے وقت دانتوں پر ملو۔

## نسخہ زکام

سیاہ مرچ 4 تولہ۔ آک کے پھول 4 تولہ دونوں کو کھرل کر کے نخود کے برابر گولی بناؤ۔ خوراک ایک یا دو گولی ہمراہ چائے نمکین کے استعمال کرو۔

## نسخہ برائے نزلہ وزکام

چاول 1 تولہ کو آک کے دُودھ میں کھرل کر کے رکھ چھوڑو۔ اس طرح تین دفعہ تر کرنا چاہیے۔ جس کو زکام یا نزلہ کی شکایت ہو تو اُس کی نسوار لینے سے دفع ہو جاتی ہے۔

## نسخہ برائے ہیضہ

مدار کی جڑ۔ فلفل گرد۔ ادرک دونوں چیز کو ادرک کے پانی میں کھرل کر کے نخود کے برابر گولی بناؤ۔ یہ گولی ہمراہ آب گرم یا عرق پودینہ کے ساتھ تین تین گھنٹہ بعد دیتے رہو، بہت مفید ہے۔

☆☆☆

# حاملہ کی بیماریاں

حمل کے دوران حاملہ کو بہت سی بیماریوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اگر چہ ان کا علاج دوسرے مریضوں کی طرح کیا جاسکتا ہے مگر ان کے علاج میں ایک خاص بات ہوتی ہے اور وہ یہ کہ کہ ان کو کوئی ایسی طاقتور دوا نہیں دی جاسکتی جس کا اثر جنین یا حاملہ کی صحت پر پڑے۔

## بیرونی تدبیریں

اس لیے ضروری ہے کہ حاملہ کے امراض کے طریقہ علاج کا ذکر علیحدہ کیا جائے۔ اس کے علاوہ حاملہ کی بیماریوں کے علاج میں یہ نکتہ بھی یاد رکھنے کے قابل ہے کہ اس کے علاج میں جہاں تک بیرونی تدبیروں سے کام نکل سکے بہتر ہے۔ کھانے کی دوا نہ دی جائے۔ اور بیرونی علاج میں بھی مخدرات سے پرہیز کیا جائے۔

## خفیف دوا

اسی طرح اگر کھانے کی دوا نہایت ہی ضروری ہو تو جہاں تک ہو سکے خفیف قسم کی دوا استعمال کی جائے۔ جس سے جسم کے اندر کوئی تبدیلی نہ آئے۔

## غذا کی اصلاح

حاملہ کے لیے دوا کی نسبت اس کی غذا کی اصلاح زیادہ بہتر ہے۔ جس تک تعریق سے کام نکل سکے ادرار کی طرف توجہ نہ دی جائے اور جہاں تک نرم حقنہ کفایت کرے مسہل نہ دیں۔

## دردِ سر

اگر سر درد قبض یا نفخ شکم ہو تو اس کو رفع کرنے کے لیے یہ نسخہ دیں (صفتہ) بادیان



انیسون، زیرہ سیاہ ہر ایک 15 ماشہ، عرق بادیان میں جوش دے کر گلقند 2 تولہ، ملا کر پلائیں اور صندل کو گلاب میں گھس کر حاملہ کے ماتھے پر لیپ کریں۔

دردِ سر کے ساتھ اگر بخار ہو تو خاکسی 4 ماشہ، گلاب 10 تولہ، میں ایک جوش دے کر سرد کر کے شربت نیلوفر 2 تولہ، ملا کر پلائیں اور دست شویہ کرائیں۔ قبض دور کرنے کے لیے فروٹ سالٹ 2 سے 4 ڈرام صبح سویرے پلائیں یا سڈلز پاؤڈر کی ایک خوراک دیں۔

منتھول 15 گرین، اولیم یوکلپٹس 10 منم، ویزلین 1 اونس، قرولطی بنا کر پیشانی پر لگائیں۔

## نیند نہ آنا

نیند نہ آنے کا سبب بدہضمی یا نفخ شکم ہو تو اس کو رفع کریں۔ کسی قسم کا فکر و تردد نہ کریں۔ روغن کا ہو، روغن کدو اور روغن خشخاش کی سر پر مالش کریں۔ برگ شبت مریضہ کے سرہانے رکھیں۔ مکھن اور نمک ملا کر اس کی ہتھیلیوں اور تلووں پر مالش کریں۔ اگر خشکی اس کا سبب ہو تو عرق شیر پلائیں۔ یا پوٹاسیئم برومائیڈ 15 گرین، عرق گاؤ زبان میں حل کر کے رات کے وقت دیں۔

## دردِ دنداں

اگر حاملہ کے کسی دانت میں درد ہو تو مناسب ادویہ اس کی روک تھام کریں۔ دانت نکلوانے کی کوشش نہ کریں۔ اس سے اکثر اسقاط حمل ہو جاتا ہے۔ درد کرتے وقت دانت کی کھوڑ میں روغن لونگ یا روغن دارچینی میں روئی تر کر کے رکھیں۔

اگر ابخرات کے اٹھنے سے دانت درد ہو تو قبض دور کریں اور دانت میں یہ دوا لگائیں۔

ٹنکچر آئیوڈین رکٹی فائیڈ 4 ڈرام، ٹنکچر مرح 4 ڈرام، منتھول 15 گرین، کافور 5 گرین، ملا کر اس میں روئی تر کر کے دانت میں لگائیں۔

## کثرت لعاب دہن

ابتدائے حمل میں اکثر حاملہ عورتوں کو یہ عارضہ ہوتا ہے۔ جو بعض اوقات نہایت تکلیف دہ ثابت ہوتا ہے۔ اس کا علاج یہ ہے کہ مصالحہ دار غذاؤں سے پرہیز کرائیں۔ معدے کی تقویت کے لیے جوارش مصطگی یا جوارش کمونی 7 ماشہ کھلائیں۔ اور یہ مضمضہ عمل میں لائیں۔ (صفتہ) پوست ببول 1 تولہ، نصف سیر پانی میں جوش دے کر صاف کریں اور اس میں پھٹکری 6 ماشہ حل کر کے مضمضہ کرائیں یا یہ نسخہ استعمال کرائیں۔

## درد پستان

چھاتیوں میں درد ہو تو ان کو گرم پانی سے دھو کر ان پر روغن گل یا روغن یاسمین کی مالش کریں۔

## کھانسی

حمل کے آخری دنوں میں حاملہ کو کھانسی کی شکایت ہو جاتی ہے۔ جو بعض اوقات بڑا تنگ کرتی ہے۔ اس کی روک تھام کے لیے شربت اعجاز چٹائیں۔ لعوق سپستان کھلائیں۔ یہ نسخہ بھی مفید ہے (صفتہ) بنفشہ، خطمی، خبازی، گاؤزبان، بیخ بادیان، اصل السوس ہر ایک 3 ماشہ، تمام ادویہ پانی میں ابال کر صاف کریں اور قدرے مصری ملا کر پلائیں۔ یہ گولیاں بھی مفید ہیں (صفتہ) پوستہ ہلیلہ، گل پستہ ہموزن پیس کر شیرہ ادرک سے کھرل کر کے مونگ کے دانے برابر گولیاں بنائیں۔ ایک گولی منہ میں رکھ کر چوستی رہیں یا یہ نسخہ استعمال کریں۔

ایمونیا بائیکارب 5 گرین، وائنم اپیکاک 5 منم، ٹنکچر کمفر کمپونڈ 20 منم، سیرپ ٹولو 1 ڈرام، ایکوامنتھاپپ ایک اونس۔

ایسی ایک خوراک دن میں تین مرتبہ پلائیں۔



## دل دھڑکنا

مریضہ کو آرام وسکون سے رکھیں۔ قبض اور نفخ نہ ہونے دیں۔ گرم اور مصالحہ دار اشیاء سے پرہیز اوپر سے عرق بید مشک اور گاؤزبان پلائیں۔ گلاب نیم گرم تھوڑا تھوڑا دیتے رہیں۔ اس کے علاوہ گاؤزبان عنبری پینا بھی مفید ہے۔

## غشی

بخارات اٹھنے سے حاملہ کو غشی ہو جاتی ہے۔ دندل پڑ جاتی ہے۔ ایسی صورت میں مریضہ کے گلے اور سینے کی بندشوں کو کھول کر اس کا سر نیچا رکھیں۔ چہرہ پر ٹھنڈے پانی کے چھینٹے ماریں غشی ٹوٹ جائے تو آب انار شیریں، گلاب، عرق گاؤزبان عرق بادیان ہر ایک 4 تولہ، پلائیں۔

ایمونیا بائی کارب سونگھائیں اور ٹنکچر ڈیجی ٹیلس 5-5 قطرے عرق گاؤزبان کے ساتھ دیں۔

## بدہضمی

ہمیشہ زود ہضم اور اتنی غذا کھائیں جس سے بھوک کا ازالہ ہو۔ بطور دوا جوارش کمونی 5 ماشہ، عرق بادیان اور عرق پودینہ 5 تولہ کے ساتھ پلائیں۔ ذیل کا نسخہ بھی مفید ہے۔

ایسڈ ہائیڈ روکلورک ڈائیلوٹ 10 منم، گلیسرین پپ سین 30 منم، ٹنکچر کاریمیم کمپونڈ 30 منم، ٹنکچر جنشن کمپونڈ 20 منم، ایکوامنتھا ایسی ایک ایک خوراک بعد غذا دیں۔

## پیٹ لٹک جانا

حاملہ کا پیٹ لٹک جانے کی صورت میں فلالین کی ملائم پٹی لگائیں خیال رہے پٹی کو زیادہ کس کر نہ باندھیں۔

## بار بار پیشاب آنا

جنین کے بڑا ہو کر آگے کی طرف مائل ہونے کی صورت میں آخری دنوں میں مثانہ پر دباؤ پڑنے سے حاملہ کو درد کے ساتھ تھوڑا پیشاب آتا ہے۔ایسی حالت میں یہ نسخہ دیں

پوٹاسیم سائٹریٹ 20 گرین، سپرٹ ایتھرو نائٹروسائی 20 منم، ٹنکچر ہائیوسائمس 15 منم، سیرپ اڈرام۔

ایسی ایک ایک خوراک دن میں تین بار پلائیں۔

## احتباس بول

جنین کے بڑا ہو کر آگے کی طرف مائل ہونے سے مجرائے بول تنگ یا بند ہو جاتا ہے۔

پہلے پیشاب قطرہ قطرہ آتا ہے پھر بند ہو جاتا ہے۔حاملہ کے پیڑو پر نیم گرم پانی کی دھار ڈالیں یا بذریعہ قاثاطیر پیشاب کو خارج کر دیں۔یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

پوٹاسیم بائیکارب 15 گرین، پوٹاشیم سائٹریٹ 15 گرین، ٹنکچر ہائیوسائمس 10 منم، سپرٹ کلوروفارم 10 منم، ایکوا 1 اونس ایسی ایک ایک خوراک ہر دو گھنٹہ بعد دیں۔

## شرمگاہ کی خارش

شرمگاہ کی خارش دور کرنے کے لیے چھ ماشہ پھٹکری کو ایک سیر نیم گرم پانی میں حل کر کے اس سے شرمگاہ دھوئیں یا گندھک پیس کر مکھن میں ملا کر اس مقام پر مالش کریں یا سہاگہ، کافور، افیون ہموزن قدرے گلاب میں گھس کر ملائم کپڑا اس میں تر کر کے مقام ماؤف پر رکھیں یا پوٹاسیم پرمیگنیٹ لوشن سے مقام ماؤف کو اچھی طرح دھوئیں۔

## شرمگاہ کا ورم

پوست خشخاص اور گل ٹیسو جوش دے کر اس سے ورم کو سینک کریں۔پھٹکری 6 ماہ کو ایک سیر نیم گرم پانی میں ملا کر اس سے شرمگاہ دھوئیں۔گرم بورک لوشن کی ٹکور کریں۔



## رحم میں درد ہونا

رحم ٹل جانے سے یا جھک جانے یا کبھی شرمگاہ کی سوزش سے ہوتا ہے۔

رحم ٹل جانے یا جھک جانے کی صورت میں لائق قابلہ (دایہ) سے درست کرائیں۔

اگر سوزش سبب ہو تو بموجب سوزش اس کا علاج کریں اگر قبض ہو تو اسے رفع کریں۔پوست خشخاص اور گل ٹیسو کی ٹکور کریں۔اور لائیکوار سیڈن 20۔20 قطرے پانی کے گھونٹ کے ساتھ۔

## سفید رطوبت

سفید رطوبت آنے کی صورت میں رحم کو سرد پانی سے کئی بار دھوئیں پھٹکری 4 ماشہ کو 10 چھٹانک نیم گرم پانی میں ملا کر اس سے شرمگاہ کو بذریعہ حقنہ دھوئیں۔جذب رطوبت کے لیے مصطگی 1 ماشہ ارد 7 ماشہ ملا کر کھلائیں۔

## خون حیض کا آنا

سنگ جراح، دار چینی، کشتہ قشر بیضہ مرغ ہر ایک 3 ماشہ سفوف بنائیں۔3 ماشہ دودھ کے ساتھ صبح و شام کھلائیں۔یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

پوٹاسیم برومائیڈ 10 گرین، ایکسٹریٹ وائی برنم لکوڈ 20 منم، سپرٹ کلوروفارم 15 منم، ایکوا 1 اونس، ایسی ایک ایک خوراک ہر تیسرے گھنٹہ بعد دیں۔

## بول زلالی (پیشاب میں رطوبت)

حاملہ کے پیشاب میں رطوبت بیضہ آنے کی صورت میں اس کے پاؤں پر آماس آجاتا ہے۔چہرہ اور ہاتھ سوج جاتے ہیں اور کبھی سارا جسم سوج جاتا ہے۔پیشاب کم اور سرخ لگتا ہے۔

## علاج

مریضہ کو گرم پانی سے غسل کرائیں۔پشت پر خشک سینگیاں کھچوائیں۔مقویات درد گردہ استعمال کرائیں۔دواء المسک معتدل 6 ماہ ماالکحم سادہ 9 تولہ کے ساتھ کھلائیں۔

# قلت خون

درج ذیل نسخہ بڑا مفید ہے (صفتہ) پوست بلیلہ، پوست ہلیلہ، آملہ، ہلیلہ سیاہ، خبث الحدید مدبر ہر ایک 2 تولہ پیس کر روغن بادام سے چرب کریں۔ اور تین گنا مصری کے ساتھ معجون تیار کریں۔ خوراک 3 ماشہ

یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

فرائی ایٹ ایمونیا سائٹریٹ 5 گرین، سپرٹ ایمونیا ایرومیٹک 20 منم، گلیسرین 20 منم، ایکوا ایک اونس، ایسی ایک ایک خوراک بعد غذا۔

# حاملہ کو بخار ہونا

حاملہ کو بخار ہو جائے تو تیز دوا ہرگز نہ دیں۔ حرارت رفع کرنے کے لیے سرد پانی سے بدن کو اسفنج کریں۔ بطور تبرید یہ دوا دیں (صفتہ) خمیرہ گاؤزبان 1 تولہ، ورق نقرہ 1 عدد میں لپیٹ کر کھلائیں اوپر سے شیرہ کاسنی، شیرہ تخم خیارین ہر ایک 16 ماشہ عرق گاؤزبان 13 تولہ میں نکال کر شربت بنفشہ 2 تولہ ملا کر پلائیں۔

اگر نوبتی بخار کپکپاہٹ کے ساتھ آتا ہو تو نوبت سے پہلے یہ گولیاں دیں (صفتہ) زہرمہرہ، تباشیر، ست گلو، دانہ الائچی خورد ہر ایک 6 ماشہ، یوکونین 1 ماشہ، کافور نصف ماشہ چنے برابر گولیاں بنائیں۔ ایک گولی نوبت سے تین گھنٹے پہلے ایک دو گھنٹے اور ایک ایک گھنٹہ پہلے کھلائیں۔

# حاملہ کو کھانسی

اگر حاملہ کو کھانسی کے ساتھ بخار آتا ہو تو یہ نسخہ مفید ہے (صفتہ) مکوہ خشک 4 ماشہ، اصل السوس 4 ماشہ، زوفائے خشک 3 ماشہ، گل خطمی 3 ماشہ سب کو پانی میں جوش دے کر صاف کر کے شربت بنفشہ 2 تولہ ملا کر خاکسی 4 ماشہ چھڑک کر پلائیں۔ یہ نسخہ بھی مفید ہے پوٹاشیم سائٹریٹ 15 گرین، لائیکوار ایمونیا سائٹریٹ 2 ڈرام، سپرٹ ایتھر وناٹروسائی 20 منم، سیرپ 1 ڈرام، ایکوا



ایک اونس۔ ایسی ایک ایک خوراک ہر تین گھنٹہ بعد۔

# رعشہ

حاملہ کو جند بیدستر 2 رتی شہد ملا کر چٹائیں یا عود صلیب ایک ماشہ پیس کر شہد میں ملا کر کھلائیں۔ یہ نسخہ استعمال کرائیں (ص) جدوار 4 رتی، عود صلیب 4 رتی پیس کر دوالمسک معتدل جواہر والی 5 ماشہ، خمیرہ گاؤزبان عنبری 7 ماشہ میں نکال کر کھلائیں یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

پوٹاشیم برومائیڈ 10 گرین، ٹنکچر بیلاڈونا 5 منم، سپرٹ ایمونیا ایرمیٹک 20 منم، سیرپ 1 ڈرام، ایکوا 1 اونس۔ ایسی ایک ایک خوراک دن میں تین بار۔

# فالج

اس مرض میں ایسی دوائیاں استعمال کرائیں جو محافظ جنین ہوں۔ یہ نسخہ مفید ہے (ص) زرنباد، درونج، جند بیدستر، مشک مروارید، مازو، الائچی خورد، طباشیر ہر ایک 3 ماشہ، زنجبیل 3 تولہ، شکر تری 2 تولہ، شہد بقدر ضرورت معجون بنائیں۔ خوراک 3 ماشہ نیم گرم پانی کے ساتھ۔

# تشنج

اس مرض کی حاملہ کے لیے دوا بڑی مفید ہے۔ (ص) مشک 2 رتی، زعفران ایک ماشہ پیس کر روغن گل 6 ماشہ، روغن بابونہ 6 ماشہ ملا کر مقام ماؤف پر مالش کریں اور کھانے کو یہ دوا دیں۔ اسطوخودوس 5 ماشہ پیس کر اطریفل صغیر 7 ماشہ میں ملا کر کھلائیں اوپر سے عرق عنب الثعلب 7 تولہ پلائیں یا یہ نسخہ دیں۔ پوٹاشیم برومائیڈ 10 گرین عرق گاؤزبان کے ساتھ۔

# جنون

یہ مشکل العلاج مرض ہے۔ اکثر لوگ اس کو آسیب یا جن بھوت کے سائے سے منسوب کرتے ہیں۔ اس کے علاج کی طرف توجہ نہیں دیتے۔ یہ نسخہ مفید ہے۔ (صفتہ) روغن کاہو، روغن خشخاش، روغن تخم کدو، روغن گل اور شیر دختراں ملا کر سر پر مالش کریں۔ خمیرہ گاؤزبان

عنبری 2 تا 9 ماشہ کھلائیں۔ یہ نسخہ بھی نافع ہے۔

پوٹاشیم برومائیڈ 10 گرین، سوڈا برومائیڈ 5 گرین، ایمونیا برومائیڈ 5 گرین، سپرٹ کلوروفارم 15 منم، ایکوا 1 اونس۔ ایسی ایک ایک خوراک ہر تین گھنٹہ بعد دیں۔

## اٹھرا

اس مرض میں حمل وقت سے پہلے ساقط ہو جاتا ہے۔ بعض عورتیں مقررہ میعاد پر بچہ جنتی ہیں، لیکن وہ زیادہ عرصہ زندہ نہیں رہتا اس مرض کو ہندی زبان میں اٹھرا کہتے ہیں۔

علاج: تخم دھتورہ 1 عدد، مشک 1 ماشہ، تباشیر 3 ماشہ، زعفران 4 ماشہ، گلاب سرخ 4 ماشہ زیرہ سفید 2 ماشہ، برگ تلسی 2 ماشہ، بسباسہ 2 تولہ، برگ شہد یونی 4 تولہ باریک پیس کر ایک ایک رتی کی گولیاں بنائیں۔ ابتدائے حمل سے ایک ایک گولی کھلاتے رہیں دن میں تین بار اور ایک مہینہ کے بعد ایک گولی صبح ایک شام 40 روز تک کھلائیں۔ اس کے بعد صرف ایک گولی وضع حمل تک۔

## حش یعنی کرنگ

بعض اوقات کمزوری کی وجہ سے بچہ پیٹ میں خشک ہو جاتا ہے اور کئی سال تک اسی خشک حالت میں رحم میں موجود رہتا ہے۔ یہ نسخہ مفید ہے (ص) تخم گزر، زیرہ سیاہ قند سیاہ، ہر ایک 30 تولہ۔ سب ادویہ کو کوٹ کر سات حصے کریں۔ ہر روز ایک حصہ لے کر ڈیڑھ پاؤ شیر گاؤ میں جوش دیں اور صاف کر کے پی جائیں۔ اسی طرح ہر مہینے میں سات دن یہ دوا کریں۔

......☆☆☆......

# عملیات عشق و محبت

سرپرستِ اعلیٰ

حضرت الحاج مولانا سید جلیل میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ

کتاب ہذا میں عملیات عشق و محبت کے آزمودہ، مجرب عملیات اور تعویذات درج کیے گئے ہیں جن سے زوجین میں محبت، مطلوب کے دل میں محبت پیدا کرنا، جائز محبت کا حصول، محبت کیا چیز ہے نافرمان بیوی کی تابعداری اور دوسروں کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنے کے آسان اور مجرب طریقے شامل ہیں۔ اس کتاب کو پڑھنے اور اس میں درج عملیات اور ہدایات پر عمل کر کے آپ اپنے ازدواجی تعلقات میں آنے والی خرابیوں اور گھریلو ناچاقیوں کو دور کر سکتے ہیں۔ انشاء اللہ

زیرِ نگرانی

حضرت قبلہ حسن الہاشمی

مصنف کتب کثیرہ عملیات، تعویذات، طلسمات، اعداد و روحانیات

ترتیب جدید و اضافہ جات

ابوالکاشف کشفی قلندری

نظرِ ثانی

محمد الیاس عادل






















مشتاق بک کارنر
الکریم مارکیٹ، اردو بازار، لاہور

